دشمن و حاسدوں سے بچنے کے
لئے بے خطا اور کامیاب عملیات

# عملیات حفاظت و عداوت

ڈاکٹر حشمت جاہ

# فہرست

| عنوان | صفحہ نمبر | عنوان | صفحہ نمبر | عنوان | صفحہ نمبر |
|---|---|---|---|---|---|
|  | | |



# تکالیف کی قسمیں

انسان پر دو قسم کی تکالیف آتی ہیں۔ ایک وہ ہیں جو ظاہری ہیں۔ جن کو ہم دیکھ سکتے ہیں۔ جو ہمارے مشاہدے میں ہیں۔ دوسری وہ تکالیف و پریشانیاں ہیں۔ جو ہمیں نظر نہیں آتیں۔ یعنی روحانی ہیں۔

اصولی طور پر ہمیں ان دونوں قسم کے مصائب سے بچنے اور نجات پانے کے لیے قانون خداوندی کے مطابق اسباب طریقہ اختیار کرنا چاہیے۔ ظاہری تکالیف سے حفاظت کے لیے ظاہری اسباب اور باطنی اور غیر مادی تکالیف کے لیے روحانی اسباب اختیار کرنا ہمارے لئے ضروری ہے۔ کیونکہ یہ جان اور جہاں، خدا کی امانت ہے۔ وہ اس امانت کی حفاظت کا حکم دیتا ہے اور اس کے بارے میں قیامت میں پوچھے گا۔ یہی وجہ ہے کہ جان کی حفاظت ونگہداشت ہم پر فرض ہے۔

روحانی اور غیر مادی تکالیف کے محرک جن، بھوت، شیاطین، جادو اور نظر بد وغیرہ ہوتے ہیں۔ کیونکہ یہ روحانی امراض ہیں اور ہماری دسترس سے باہر ہیں۔ اس لئے ہم اس کے لیے اللہ سے پناہ چاہتے ہیں۔ اس کے کلام وکلمات کے ذریعہ اپنی حفاظت کرتے ہیں۔

خود حضرت محمد ﷺ پر جادو کیا گیا اور اس کا اثر آپ ﷺ پر یہ ہوا کہ آپ گھلتے جا رہے تھے۔ کسی کام کے متعلق خیال فرماتے کہ کر لیا ہے مگر نہیں کیا ہوتا۔ غرض اس سحر کو باطل کرنے کے لیے جبرئیل علیہ السلام نے آپ ﷺ کو دو سورتیں سکھائیں جو معوذتین کہلاتی ہیں اور اس سے جادو کا علاج کیا گیا اور آپ ﷺ بالکل ٹھیک ہو گئے۔

اس معلوم ہوا کہ روحانی امراض سے بچاؤ کے لیے قرآن سے علاج کرنا مسنون

ہے۔جس طرح امراض جسمانیہ کے لیے جائز طریقہ اختیار کرنا ممنوع نہیں ہے۔اسی طرح امراض روحانیہ کے لئے بھی جائز طریقہ اختیار کرنا ہرگز ناجائز نہیں ہے۔

قرآن وحدیث میں ان چیزوں سے حفاظت کے لیے بے شمار دعائیں اور اعمال منقول ہیں۔اس کے علاوہ ماہرین روحانیت کے تجربات اور وہ دعائیں جو موکلین وجنات نے بتلائی ہیں۔ہم یہاں ان اعمال کو پیش کر رہے ہیں۔یہاں یہ بات ذہن نشین رہے کہ جو دعائیں قرآن میں یا احادیث میں آئی ہیں۔ان میں تاثیر وقوت ہے۔مسنون اعمال کو توجہ سے اختیار کرے ہرگز فائدے سے محروم نہیں رہے گا۔یہی وجہ ہے کہ حفاظت کے اعمال میں قرآنی دعائیں اور مسنون اعمال پیش کر رہے ہیں۔تاکہ برکت بھی ہو اور نجات بھی۔

## حفاظت کے اعمال

حضرت جابرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جب رات شروع ہوجائے تو اپنی اولادوں کو باہر جانے سے روکو۔کیونکہ شیاطین اس وقت منتشر ہوتے ہیں۔(پس جب تھوڑی سی رات گزر جائے تو ان کو چھوڑ دو) دروازوں کو بند کر دو اور اللہ کا نام ذکر کرو (یعنی بسم اللہ کہو) کیونکہ شیاطین ایسے بند دروازوں کو نہیں کھولتے اور اپنی مشکوں کا منہ باندھ دو اور اللہ کا نام لو اور اپنے برتنوں کو چھپا دو اور اللہ کا نام لو۔

کیونکہ شیاطین مغرب کے وقت اپنے گھروں کو واپس لوٹتے ہیں اور اسی وقت فرشتے تبدیل ہوتے ہیں۔یعنی صبح کے فرشتے مغرب کے وقت آسمانوں پر واپس جاتے ہیں اور رات کے فرشتے آتے ہیں۔تبدیلی کے ان چند لمحات میں شیاطین زیر سماں بچوں بچیوں اور خصوصاً کھلے ہوئے بالوں پر اثر ڈالتے ہیں بعض اوقات یہ اثر اتنا زبردست ہوتا ہے اور نظر بداتنی زوردار ہوتی ہے کہ اس کا علاج ممکن نہیں رہتا۔اور بہت سے لوگ اسی وجہ سے موت کے شکار ہوجاتے ہیں۔اسی لیے رسول اکرم ﷺ نے ہمیں یہ تعلیم دی ہے کہ ہم مغرب کے وقت احتیاط رکھیں اور بتائے ہوئے اعمال اختیار کریں۔تاکہ جان و مال تلف ہونے



سے بچیں۔

## آیت الکرسی کے موکل کا بتلایا ہوا آسان عمل

آیت الکرسی کے موکل نے یہ بتلایا ہے کہ حفاظت کے لئے ۳ بار آیت الکرسی پڑھیں او، ہمارا تصور کریں تو ہم آکر خود آپ کی حفاظت کریں گے اور اثرات، جنات وغیرہ ہوں گے تو ہم انہیں پکڑ لیں گے۔

## اللہ تعالیٰ کی حفاظت اور موذی سے نجات

جو شخص روزانہ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ (سورۃ آل عمران ۳، آیت ۱۷۳) ۱۲ مرتبہ پڑھے اور اس کے بعد یہ آیت فَانْقَلَبُوْا بِنِعْمَةٍ مِّنَ اللّٰہِ وَفَضْلٍ لَّمْ یَمْسَسْھُمْ سُوْٓءٌ" (سورۃ آل عمران ۳، آیت ۱۷۴) بھی ۱۰ مرتبہ پڑھے اور ۹ دفعہ وَّاتَّبَعُوْا رِضْوَانَ اللّٰہِ وَاللّٰہُ ذُوْفَضْلٍ عَظِیْمٍ (سورۃ آل عمران ۳، آیت ۱۷۴) پڑھے۔تو وہ شخص اللہ کی مضبوط حفاظت میں رہے گا۔اور اس کی ان امانتوں میں سے ہوگا۔جو ضائع نہیں ہوتیں اور اپنی حرکات وسکنات میں مورد الطاف رحمانی ہوگا اور باذن اللہ تعالیٰ تمام موذیات سے محفوظ رہے گا۔

## مجرب حصار

معوذتین مع سورۂ فاتحہ ۳ بار پڑھیں۔اول وآخر ۸،۸ بار درود الصوفی پڑھ کر ہاتھوں پردم کر کے اپنے بدن پر پھیر لیں۔انشاء اللہ کوئی سے شئے نقصان نہیں پہنچا سکے گی۔

## حفاظت کا نہایت موثر عمل

جب سخت سے سخت مصیبت ہو، جادو ہو، جنات کا اثر ہو اور دشمنی ہو تو یہ دعا ۸ مرتبہ پڑھیں۔تیر بہدف ہے فوراً فائدہ ہوتا ہے۔

رَبِّ اشْرَحْ لِیْ صَدْرِیْ وَیَسِّرْلِیْ اَمْرِیْ (سورۃ طٰہٰ ۲۰، آیت ۲۵ سے ۲۶)

## جن کا بتلایا ہوا حفاظت کا ایک عمل

۶ مرتبہ سورۃ اخلاص پھر ۹ مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر پھونکئے اور حصار لگائیں۔ جن نے یہ بھی فرمایا ہے کہ یہ عمل کرنے کے بعد آپ کے اردگرد لوہے کی طرح ایک مضبوط دیوار لگ جائے گی۔ ساتوں زمین وآسمان میں کوئی شے ایسی نہیں ہے۔ جو کہ آپ کو نقصان پہنچا سکے گی۔

## حفاظت، عزت وآبرو کے لئے مجرب دعا

جب آدمی کی عزت خطرے میں ہو تو اس دعا کو ۱۶ مرتبہ سے پڑھیں انشاءاللہ، اللہ تعالیٰ حفاظت فرمائیں گے۔

اَللّٰھُمَّ اسْتُرْ عَوْرَاتِنَا وَآمِنْ رَوْعَاتِنَا۔

## حفاظت کا ایک اور عمل

رات سونے سے پہلے یا سفر سے پہلے اس طرح پڑھیں کہ بسم اللہ کے بعد ۲ مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر اپنے دائیں طرف پھونکیں پھر بائیں طرف اسی طرح سامنے اور پیچھے بھی پھونکیں۔ اس کے بعد اوپر ۲ دفعہ پڑھ کر پھونکیں اور نیچے بھی پھر ۲ بار آیت الکرسی پڑھ کر آسمان سے زمین کی آخری تہہ تک تصور میں آیت الکرسی کھڑا کردیں اور پھر وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ (سورۃ بقرہ ۲، آیت۔ ۲۵۵) ۳ مرتبہ پڑھ کر اپنے چاروں طرف حصار کرلیں۔ آزمودہ مجرب ہے۔

## ایک نہایت عمدہ دعا

حفاظت کی یہ دعا بہت پر اثر ہے۔ یہ رشتہ داروں، دوستوں، اولادوں، بہن بھائیوں



بلکہ ہر ایک کے لیے نفع بخش ہے۔ اگر کسی کے خاندان میں کوئی ایک فرد اس کو معمول بنالے تو پورا خاندان، جادو جن، بلا ومصیبت، اچانک موت وحادثات اور ہر برائی سے محفوظ رہے۔ نہ صرف جسمانی مدافعت ہوتی ہے۔ بلکہ روحانی نفع بھی بے انتہا ہے اور روحانی ترقی میں بھی یہ دعا اکثیر کا حکم رکھتی ہے۔ یہ دعا فیوضات ربانیہ میں ہے جو حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی کتاب ہے۔ اس دعا کو بعد نماز فجر۔ ۹ بار پڑھیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بسم اللہ اللہ اکبر اللہ اکبر اقول علی نفسی وعلی دینی. وعلی اھلی وعلی اولادی وعلی مالی وعلی اصحابی وعلی ادیانھم وعلی اموالھم الف بسم اللہ اللہ اکبر اللہ اکبر اقوال علی ونفسی وعلی دینی وعلی اھلی وعلی اولادی وعلی مالی وعلی اصحابی وعلی ادیانھم وعلی اموالھم الف الف لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم بسم اللہ ومن اللہ والی اللہ وعلی اللہ وفی اللہ ولاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم بسم اللہ علی دینی وعلی نفسی وعلی اولادی بسم اللہ علی مالی وعلی اھلی بسم اللہ علی شیء اعطانیہ ربی بسم اللہ رب السموات السبع ورب الارفین ورب العرش العظیم بسم اللہ الذی لا یضر مع اسمہ شیء فی الارض ولا فی السمآء وھو السمیع العلیم بسم اللہ خیر الاسماء فی الارض وفی السمآء بسم الہ افتتح وبہ اختتم اللہ اللہ اللہ اعزو اجلی واکبر مما اخاف واحذ ربک اللھم اعوذ من شر نفسی ومن شر غیری ومن شر ما خلق ربی وذرء وبرء وبک اللھم احترز منھم وبک اللھم اعوذ من شرورھم وبک اللھم ادرء فی غورھم واقدم بین بدی وایدیھم بسم اللہ الرحمن الرحیم قل ھو اللہ احد اللہ الصمد لم یلد ولم یولد ولم یکن لہ کفوا احد ثلاثا ومثل ذالک عن یمینی وعن ایمانھم ومثل ذالک

عن شمالی وعن شمالهم ومثل ذالک من خلفی ومن خلفهم ومثل ذالک من فوقی ومن فوقهم ومثل ذالک من تحتی ومن تحتهم ومثل ذالک محیط بی وبهم اللهم انی اسئلک لی ولهم من خیرک بیخرک الذی لا یملکه غیرک اللهم اجعلنی وایاهم فی عبادک وعباذکو عاتک وجوارک وامانتک وحزبک وحرزک وکنفک من کل شیطان وسلطان وانس وجان وباغ وحاسد وسبع وحیة وعقرب ومن کل دابة انت ربی انت ربی اخذُنیا صتیها ان ربی علی صراط مستقیم حسبی الرب من المربوبین حسبی الخالق من المخلوقین حسبی الرزاق من المرزوقین وحسبی الستار من المستورین حسبی الناصر من المنصورین حسبی القاهر من المقهورین حسبی الذی هو حسبی حسبی اللّٰه ونعم الوکیل حسبی اللّٰه من جمیع خلق اللّٰه ان وَیِسّیَ اللّٰه الذی نزل الکتاب وهو یتولّی الصالحین واذا قرات القرآن جعلنا بینک وبین الذی لا یومنون بالا خرة حجاباً مستورا وجعلنا علی قلوبهم اکنة ان یفقهوه وفی اذنهم وقراً واذا کرت ربک فی القرآن وحده وِلّوا علی ادبارهم تفوراً فان تولو افقل حسبی اللّٰه لا اله الاهو علیه توکلت وهو رب العرش العظیم ولاحول ولا قوة الا باللّٰه العلی العظیم وصلی اللّٰه علی سیدنا محمد وعلی اله وصحبه وسلم تسلیمنا کثیرا الی یوم الدین والحمد للّٰه رب العلمین ثم یُنفُثُ عن یمینه ثلاثا وعن یساره ثلاثا وامامه ثلاثا ثم یقول حیاتُ نفسی فی خزائن بسم اللّٰه الرحمن الرحیم اقفالها ثقتی باللّٰه مقاتح لاقوة الا باللّٰه اوُافعُ بک اللهم عن نفسی ماطیق ومالااطیقُ لا قدرةً لمخلوقِ مع قدرة الخالق حسبی اللّٰه ونعم الوکیل وصلی اللّٰه علی سیدنا محمد وعلیٰ اله اصحابه وسلم تسلیماً کثیرالِی یوم الدین والحمد



رب العلمین یا مَن بیده مفاتیح السموات الارض یا حیی یا قیم یا ارحم
راحمین یا دلیل المتحیرین ویا غیاث المستغیثین اغثنا بحق کهیعص
حق حمٓسق وبحق طٰسٓم ویٰسین وبجمیع القرآن المبین وبحق ایاک
دو ایاک نستعین امنین برحمتک یا ارحم الراحمین۔

## گھر کی حفاظت کے لئے مجرب دعا

ایک دفعہ رسول اکرم ﷺ مسجد میں ایک دعا کی فضیلت بیان فرما رہے تھے کہ کوئی
دعا کو گھر میں رکھے یا پڑھے تو ہر غم واندوہ زمانے سے محفوظ رہے۔ اگر نعوذ باللہ اس شہر
آگ بھی لگ جائے اور تمام شہر جل جائے مگر جس گھر میں یہ دعا ہو بفضل اللہ تعالیٰ وہ
ان محفوظ رہے گا۔ اتفاق سے ایک یہودی نے بھی یہ دعا سن لی اور اپنے گھر میں لکھ کر لگا
۔ جب وہ سفر پر گیا تو اتفاق سے اس محلہ میں آگ لگ گئی اور تمام محلہ اس کی زد میں
گیا۔

گھر کی یہودی عورت کسی دوسرے مکان پر چڑھ گئی اور اس نے یہ دیکھا کہ ایک سوار
ز پوش اس مکان کی آگ بجھا رہا ہے۔ اس طرح اس کا مکان بچ گیا۔ جب سارا قصہ
ودی کو پتہ چلا تو وہ مسلمان ہو گیا۔ اس دعا کو ۱۸ بار پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا اِلٰهَ الْبَشَرِ وَيَا عَظِيْمَ الْخَطَرِ وَيَامَعْرُوْفَ
شِيَ وَيَا عَزِيْزُ الْمَنَوِ يَامَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ اِيَّاكَ نَعْبُدُوَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ۔

## مال کی حفاظت کے لئے قرآنی دعا

حضرت ابی بن کعب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ان کے پاس کھجوروں کا ایک
ھیر تھا۔ وہ گھٹتا جاتا تھا۔ ایک رات جو انہوں نے اس کی نگہبانی کی تو ان کو ایک جانور بالغ
کے مشابہ نظر آیا۔ انہوں نے اس کو سلام کیا۔ اس نے سلام کا جواب دیا۔ پھر انہوں

نے اس سے پوچھا کہ تو کون ہے؟ جن ہے یا آدمی؟ اس نے کہا میں جن ہوں۔ انہوں نے کہا کہ ذرا اپنا ہاتھ مجھے دے۔ اس نے اپنا ہاتھ ان کو دیا۔ تو کیا معلوم ہوا کہ اس کا ہاتھ کتے کا ہے اور اس کے بال کتے کے ہیں۔ انہوں نے کہا کہ جن کی خلقت ایسی ہوتی ہے۔ اس نے کہا کہ جن اس بات کو جانتے ہیں کہ ان میں مجھ سے زیادہ سخت کوئی نہیں ہے۔ انہوں نے کہا کہ تو یہاں کیوں آیا ہے؟ اس نے کہا کہ ہم کو خبر پہنچی ہے کہ تم صدقہ کو دوست رکھتے ہو۔ ہم اس لئے آئے ہیں کہ تمہارے کھانے میں کچھ حصہ ہم بھی لیں۔ انہوں نے کہا کہ کیا چیز ہم لوگوں کو تم سے نجات دیتی ہے۔

اس نے کہا کہ یہ آیت جو سورۃ البقرہ میں ہے۔ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ (سورۃ بقرہ ۲، آیت ۲۵۵) جو شخص شام کے وقت اس کو پڑھ لے تو صبح تک ہم لوگوں سے محفوظ رہے۔ اور جو شخص صبح کو اسے پڑھے تو شام تک ہم لوگوں سے محفوظ رہے۔ جب صبح ہوئی تو انہوں نے رسول اللہ ﷺ سے اس واقعہ کو بیان کیا تو آپ ﷺ نے فرمایا کہ اس خبیث نے سچ کہا۔ اس کے پڑھنے کی تعداد ۷ بار ہیں۔

## حفاظت کا مجرب ترین عمل

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ سے پوری سورۃ فاتحہ پھر ۴ بار قل ھو اللہ شریف ۶ بار پھر فلق ۲ بار والناس۔ ۱ بار پھر سورۃ بقرہ میں مفلحون تک ۲ بار پڑھیں۔ پھر آیت الکرسی ۳ بار پھر پڑھ کر سارے بدن پر ہاتھ پھیر دیں اور جہاں تک منظور ہو حصار لگالیں۔ انشاء اللہ کسی قسم کا جادو، جنات کا اثر نہیں پہنچے گا۔ زندگی بھر کا معمول ہے۔ نہایت مجرب ہے۔ ہمیشہ عادت بنانے والا عمل ہے۔

## ہر آفت اور بیماری سے حفاظت کا عظیم عمل

حضرت عبداللہ بن مسعودؓ نے فرمایا کہ سورۂ بقرہ کی دس آیتیں ایسی ہیں کہ اگر کوئی



شخص ان کو رات میں پڑھ لے تو اس رات کو جن، شیطان گھر میں داخل نہ ہوگا۔ اور اس کو اور اس کے اہل وعیال کو اس رات میں کوئی آفت، بیماری، رنج وغم اور کوئی ناگوار چیز پیش نہ آئے گی۔ اور اگر یہ آیتیں کسی مجنون پر پڑھی جائیں تو اس کو افاقہ ہوجائے گا۔ وہ دس آیتیں یہ ہیں۔ چار آیتیں سورۂ بقرہ کی ابتدائی۔ پھر تین آیتیں درمیانی یعنی آیت الکرسی اور اس کے بعد کی دو آیتیں، پھر آخری سورۂ بقرہ کی تین آیتیں۔

## ہر شے سے حفاظت کا مجرب ترین عمل

دشمن سے حفاظت اور چور بدمعاش وقزاق سے امن میں رہنے کے لیے یہ بہت مفید ہے۔ ایک بزرگ فرماتے ہیں کہ ہم نے ایک مرتبہ سفر میں ایک نہر کے کنارے قیام کیا۔ ہمارے پاس سے چند لوگ گزرے۔ انہوں نے کہا اس جگہ جو ٹھہرتا لٹ جاتا ہے۔ یہ سن کر میرے سب قافلہ والے ساتھی تو وہاں سے خوف کے سبب بھاگ گئے۔ مگر میں ہیں بستر جمائے رہا۔ کیونکہ میں نے حضرت ابن عمرؓ سے ایک حدیث سنی تھی کہ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا۔ جس نے ۳۳ آیتیں کلام اللہ کی رات کو پڑھ لیں۔ اس کو صبح تک کوئی درندہ یا چور نقصان نہ پہنچائے گا۔ اور ہر مرض وبلا سے اس کی جان اور اس کے اہل وعیال محفوظ رہیں گے۔ اس رات میں نہ سویا۔ اسی رات ایک جماعت دیکھی جو ننگی تلواریں لئے میرے طرف آئی مگر میرے قریب نہ آسکی۔ میں صبح کو وہاں سے روانہ ہوا۔ راستے میں ایک بوڑھا گھوڑے پر سوار ملا۔ اس نے مجھ سے کہا تو انسان ہے یا جن؟ میں نے کہا کہ میں اولاد آدم ہوں۔ اس نے کہا پھر اس کی کیا وجہ ہے کہ ہم نے رات تجھ پر ستر ۷۰ بار سے زائد حملے کیے اور جب بھی ہم تیرے قریب ہوئے تو سامنے ایک لوہے کی دیوار آگئی۔ میں نے کہا۔ حضرت ابن عمرؓ سے ایک حدیث سنی ہے۔ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا ہے۔ جو شخص ۳۳ آیتیں کلام اللہ کی پڑھ لے اسے اس رات کوئی درندہ یا چور صبح تک ضرر نہیں پہنچا سکتا۔ جب اس بوڑھے نے یہ بات سنی تو گھوڑے سے اتر کر میرے سر کو بوسہ دے کر کہا۔ میں وعدہ کرتا

ہوں۔ آج سے قزاقی نہ کروں گا، مبارک آیات یہ ہیں۔ چار آیتیں آخر سورۃ بقرہ کی لِلّٰہِ مَافِی السَّمٰوٰتِ سے آخر تک اور تین آیتیں سورۃ اعراف کی (سورۃ اعراف ۷، آیت ۱ سے ۳) شروع سے سورۃ بقرہ کی آیتیں مُفْلِحُوْنَ تک پھر آیت الکرسی ھُمْ فِیْھَا خٰلِدُوْنَ (سورۃ بقرہ ۲، آیت ۲۵۵ سے ۲۵۷) تک پھر اِنَّ رَبَّکُمُ اللّٰہُ الَّذِیْ سے مُحْسِنِیْنَ (سورۃ اعراف ۷، آیت ۵۴ سے ۵۶) تک اور گیارہ آیتیں اول صافات کی لازب (سورۃ صافات ۳۷، آیت ۱ سے ۱۱) تک اور دو آیتیں آخر سورۃ کی قُلِ ادْعُوا اللّٰہَ (سورۃ اعراف ۷ آیت ۵۴ سے آخر تک اور تین آیتیں سورۃ الرحمٰن کی یٰمَعْشَرَ الْجِنِّ سے تَنْتَصِرَانِ تک اور آخر سورۃ حشر لَوْ اَنْزَلْنَا ھٰذَا الْقُرْاٰنَ (سورۃ حشر ۵۹، آیت ۲۱ سے ۲۴ سے آخر سورۃ تک اور دو آیتیں سورۃ جن کی وَّ اَنَّہٗ تَعَالٰی جَدُّ رَبِّنَا (سورۃ رحمٰن ۵۵، آیت ۳۳ سے ۳۵) سے شَطَطًا (سورۃ جن ۷۲ آیت ۳ سے ۴) تک واضح رہے یہ آیتیں آیات الحرس کہلاتی ہیں۔ بعض لوگ کہتے ہیں۔ ان میں سوائے مراض کے دوا ہے۔ مثل جذام برص وغیرہ۔ حضرت علیؓ سے روایت ہے۔ میں نے یہ آیات ایک بوڑھے مفلوج پر پڑھ کر دم کیں۔ فوراً سے آرام ہوگیا۔ ۱۳ مرتبہ پڑھیں۔

## حفاظت کے لیے ایک مجرب عمل

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ یہ آیت دشمنوں سے حفاظت کے لیے اکسیر ہے ۱۶ مرتبہ پڑھیں۔

حٰمٓ، عٓسٓقٓ کَذٰلِکَ یُوْحِیْٓ اِلَیْکَ وَاِلَی الَّذِیْنَ
مِنْ قَبْلِکَ اللّٰہُ الْعَزِیْزُ الْحَکِیْمُ

(سورۃ شوریٰ ۴۲ آیت ۱ سے ۳)



## خوف ووہشت کے لیے مجرب دعا

جب چاروں طرف خوف ہو اور فتنہ پھیلا ہوا ہو تو درج ذیل آیت کو سترہ مرتبہ پڑھیں۔ انشاءاللہ خوف و پریشانی لازمی دور ہو جائے گی۔ آزمودہ ہے۔ وہ آیت ہے۔

رَبَّہٗٓ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ۔ (سورۃ قمر ۵۴، آیت ۱۰)

## ہر طرح کے شر سے بچنے کے لئے آزمودہ دعا

ہر قسم کے شر سے بچنے کے لیے اس دعا کا صبح وشام ۵۴ بار پڑھنا اکسیر ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا
فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی روزانہ صبح کو یہ دعا ۶ مرتبہ پڑھے۔ مخلوق میں عزیز ہو اور جمیع شر و بلا سے محفوظ رہے۔ وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ مَا اَصْبَحْتُ مُحْتَرِزًا بِکَ مِنْ شَرِّ کُلِّ شَیْءٍ خَلَقَہٗ
وَاُقَدِّمُ بَیْنَ یَدَیَّ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

## ہر شر سے حفاظت کی مسنون دعا

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "جو بندہ ہر دن کی صبح کو اور ہر رات کی شام کو

بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ
وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْ

۸ بار پڑھے تو کوئی چیز اس کو ضرر نہ پہنچائے۔

## شر سے بچنے کے لیے ایک مسنون عمل

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم ہر رات کو سوتے وقت، اور خاص طور سے بیماری کی حالت میں

معوذتین یا بعض روایات کے مطابق معوذات (یعنی قل ھو اللہ اور معوذین) تین مرتبہ پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں میں پھونکتے اور سر سے لے کر پاؤں تک پورے جسم پر جہاں، جہاں تک بھی آپ کا ہاتھ پہنچ سکے، انہیں پھیرتے تھے۔ آخر بیماری میں جب آپ کے لیے خود ایسا کرنا ممکن نہ رہا۔ تو حضرت عائشہؓ نے یہ سورتیں پڑھیں اور آپ کے دستِ مبارک کی برکت کے خیال سے آپ ہی کے ہاتھ لے کر آپ کے جسم پر پھیرتیں۔ سورۃ الاخلاص ۶ بار سورۃ الفلق ۲ بار سورۃ الناس ۱ بار۔

## فتنہ وفساد کے لئے مجرب ترین دعا

یہ دعا بھی انتہائی خطرناک وقت میں آدمی کے لیے نعمت عظمیٰ ہے۔ روزانہ بعد نماز عشاء ۱۶ مرتبہ اس دعا کو بلا ناغہ پڑھے تو اس دعا کے موکل اس کی حفاظت کرتے رہیں گے۔ عمل کی مدت ۴۰ دن ہے۔

حَسْبِیَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْل

## ہر قسم کی آفات وبلیات سے بچنے کا آزمودہ عمل

آفات ارضی وسماوی سے حفاظت کے لیے یہ دعا اپنے اندر عجیب تاثیر رکھتی ہے۔ فوراً نفع ظاہر ہوگا۔ انشاء اللہ۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِیْمِ۔

کم سے کم ۸ بار پڑھیں۔

## ہر قسم کے شر سے بچنے کے لیے

صبح وشام ۱۰ بار یہ دعا پڑھیں۔ انشاء اللہ کوئی شے نقصان نہیں پہنچا سکتی۔ باذن اللہ تعالیٰ۔

اَللّٰهُمَّ صَحَّاصَحَّاصَجَّاوَ خَابَخَاحَمٓ لَا یُنْصَرُوْنَ وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَیْنِ اَیْدِیْهِمْ



سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَیْنٰهُمْ فَهُمْ لَا یُبْصِرُوْنَ كٓهٰیٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ لَا یُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا وَلَا هُمْ یُنْزِفُوْنَ یَارَبُّ یَارَبُّ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

اسی طرح یہ دعا بھی مجرب ہے ۱۴۔ بار پڑھیں۔

اِعْتَصَمْتُ بِاللّٰهِ وَاسْتَجَرْتُ بِاللّٰهِ وَاسْتَعَنْتُ بِاللّٰهِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ

## ہر شے کے شر سے بچنے کے لیے

اپنے بچوں اور گھر کی سلامتی وصحت وعافیت کے لیے سات سلام روزانہ پڑھ کر گھر میں اور بچوں پر پھونکنا عجیب تاثیر رکھتا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

۱۔ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْمٍ۔ ۵ بار (سورۃ یٰسین ۳۶۔ آیت ۵۸)

۲۔ سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ۔ ۹ بار (سورۃ صافات ۳۷، آیت ۷۹)

۳۔ سَلٰمٌ عَلٰٓی اِبْرٰهِیْمَ۔ ۵ بار (سورۃ صافات ۳۷، آیت۔ ۱۰۹)

۴۔ سَلٰمٌ عَلٰی مُوْسٰی وَهٰرُوْنَ۔ ۷ بار (سورۃ صافات ۳۷، آیت ۱۲۰)

۵۔ سَلٰمٌ عَلٰٓی اِلْ یَاسِیْنَ۔ ۱ بار (سورۃ صافات ۳۷، آیت۔ ۱۳۰)

۶۔ سَلٰمٌ عَلَیْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خٰلِدِیْنَ۔ ۸ بار (سورۃ زمر ۳۹، آیت ۷۳)

۷۔ سَلٰمٌ عَلَی الْمُرْسَلِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ۔ ۳ بار (سورۃ صافات ۳۷، آیت ۱۸۰ سے ۱۸۲)

## جدائی ڈالنا

اگر دو اشخاص کسی برے کام پر متفق ہوں یا کسی کو نقصان پہنچانے کے لیے اکٹھے

ہو گئے ہوں تو ان دونوں کے مابین جدائی اور تفرقہ ڈالنے کے لیے باوضو حالت میں پندرہ مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر کسی کھانے والی چیز پر دم کر کے دونوں کو کھلائے۔ پڑھتے ہوئے درمیان میں جب ایک مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ لے تو دونوں کا نام معہ ان کی والدہ کے نام لے کر کہے کہ یا اللہ ان کے درمیان جدائی ڈال۔ انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے دونوں کے مابین جدائی ہو جائے گی۔

## خواب بندی کے لیے

خواب بندی کے لیے باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر سورۂ کوثر لکھے اور اس کے نیچے اسی مضمون کی عبارت بھی تحریر کرے اور یہ پرچہ رات کو تکیے کے نیچے رکھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جس مقصد کے لیے عمل کیا ہے اس میں کامیابی ہوگی۔

## درندوں سے بچاؤ کے لیے

ایسا مسافر جو کسی ایسے راستے سے گزرتا ہو جہاں ہر وقت درندوں کے حملہ کا خطرہ رہتا ہو۔ موذی درندے سے گزرگاہ میں پائے جاتے ہوں تو ان کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے گیارہ مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور راستہ چلتے ہوئے پڑھتا جائے۔

انشاء اللہ تعالیٰ کوئی بھی درندہ نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ اللہ تعالیٰ اپنی حفظ وامان میں رکھے گا اور راستہ بخیر وعافیت طے ہو جائے گا۔

## دشمن پر غلبہ کے لیے

اگر کسی کا دشمن قوی ہو اور اس شخص کو ہر وقت اپنی جان و مال کی فکر ہو تو وہ ہر نماز کے بعد سورۂ کوثر ۳۳ مرتبہ پڑھے اور اپنے حق میں دعا کرے انشاء اللہ تعالیٰ وہ دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا۔



## دشمن پر غلبہ کے لئے

جس کا دشمن کمینہ اور ظالم ہو ہر وقت نقصان پہنچانے کے در پے رہتا ہو کسی بھی طرح راہ راست پر نہ آتا ہو تو اس پر غلبہ پانے کی غرض سے ہر روز نماز ظہر کے بعد چودہ مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کا دشمن مغلوب ہوگا کسی قسم کا نقصان پہنچانے کی جرأت نہ کرے گا۔

## دشمن سے بچاؤ کے لیے

اگر کسی کو دشمن کے سامنے جانا ضروری ہو اور خدشہ ہو کہ دشمن اسے کوئی نقصان نہ پہنچائے تو اسے چاہیے کہ وہ دشمن کے سامنے جانے سے پہلے ایک مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اللہ تعالیٰ اس کو اپنی حفظ وامان میں رکھے گا اور دشمن کسی قسم کا نقصان پہنچانے کی جرأت نہیں کرے گا۔

## دشمن کا گھر ویران کرنا

ایسا دشمن جس نے اپنے ظلم سے کئی گھروں میں ویرانیاں پیدا کر دی ہوں اس کے گھر میں ویرانی ڈالنے کے لیے کسی پرانی قبر سے مٹی لے کر اس پر گیارہ مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر دم کرے اور وہ مٹی دشمن کے گھر میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کے گھر میں ویرانی پھیل جائے گی۔

## دشمن کو بیمار کرنا

اگر کوئی ظالم دشمن کے ہاتھوں سخت تنگ ہو، ظالم کسی بھی طرح نقصان پہنچانے سے باز نہ آتا ہو اور نہ ہی صلح پر آمادہ ہوتا ہو تو اس کو بیمار کرنے کی غرض سے تا کہ وہ اپنی ہی پریشانی میں پڑا رہے۔ ایک سفید کاغذ پر چار خط کھینچے اور ان کے درمیان سورۂ کوثر لکھے۔ لکھنے کے

بعد نیچے دشمن اور اس کی والدہ کا نام لکھ کر کاغذ کو کسی پرانی قبر میں دفن کردے۔

چند دنوں میں ہی دشمن بیمار ہو جائے گا اور اس کی بیماری کے بارے میں کچھ پتہ نہ چلے گا کہ اس کو کیا بیماری ہے۔ جب تک قبر سے وہ کاغذ باہر نہ نکالا جائے دشمن بیمار ہی رہے گا۔

## دشمن کو پریشان کرنا

جو کوئی یہ چاہے کہ اس کا دشمن ہر وقت پریشانی میں مبتلا رہے اور اسے کسی طرح بھی سکون حاصل نہ ہو تو اسے چاہیے کہ وہ کسی بھی قسم کے سات پھول لے کر اتوار کے دن نماز فجر کی ادائیگی کے بعد قبرستان میں جائے اور باوضو حالت میں ایک ہزار مرتبہ سورۂ کوثر پڑھنے کے بعد ساتوں پھولوں پر دم کرے اور ایک پھول اپنے پاس رکھے جبکہ تین پھول دشمن کے مکان کی مشرقی سمت اور تین پھول مغربی سمت ڈال دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ دشمن اس قدر پریشان ہو جائے گا کہ اسے کچھ سجھائی نہ دے گا۔ اس کی اس پریشانی کی وجہ سے اس کا گھر ویران و برباد ہو جائے گا۔

## دشمن کو تباہ کرنا

اگر کسی کو دشمن کی طرف سے نقصان پہنچنے کا ڈر ہو اور دشمن کسی بھی طرح صلح کی طرف مائل نہ ہوتا ہو ہر وقت نقصان پہنچانے کے منصوبے بناتا رہتا ہو جس کی وجہ سے خطرہ ہو کہ دشمن کہیں اوچھے ہتھکنڈے استعمال نہ کرے تو ایسی صورت میں ہر روز نماز عشاء کے بعد ایک سو پچیس مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ دشمن پر بہت جلد اثر ہو گا وہ مغلوب اور زیر ہو جائے گا بلکہ راہ راست پر آجائے گا کسی قسم کا نقصان پہنچانے کی جرأت و ہمت نہ کرے گا۔ خاموش ہو جائے گا۔

سورۂ کوثر کی برکت سے اللہ تعالیٰ ایسے اسباب پیدا فرمادے گا کہ دشمن صلح کی طرف مائل ہو گا اور نقصان پہنچانے سے باز رہے گا۔ دشمن کو زیر کرنے کے لئے سورۂ کوثر کا وظیفہ



اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

## دشمن کو مغلوب کرنا

دشمن کو مغلوب کرنا اور اس کے شر سے محفوظ رہنے کی غرض سے ایک سفید کاغذ پر باوضو حالت میں سورۂ کوثر لکھ کر پانی سے دھوئے اور اس سے اپنا چہرہ دھو کر پانی کسی ایسی جگہ پر ڈال دے کہ جو جگہ پاک صاف ہو اس کے بعد دشمن کے سامنے جائے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے سورۂ کوثر کی برکت سے دشمن اس کے سامنے بول نہ سکے گا اور کوئی نقصان بھی نہ پہنچائے گا۔

## دشمن کی بربادی

ظالم دشمن کی بردباری کی غرض سے اتوار کے دن نماز فجر کے بعد جنگل میں یا کسی ویران جگہ پر جائے۔ ایک درخت کے نیچے چھری کے ساتھ زمین پر ایک دائرہ کھینچے اور اس کے درمیان بیٹھ کر بہتر مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر دشمن کی بربادی کا تصور کرے۔

گیارہ روز تک بلاناغہ اس طرح عمل کرے گیارہ دنوں کے اندر اندر مقصد پورا ہو جائے گا۔

## دشمن کی بربادی

ظالم دشمن کی بربادی کی غرض سے اکیس یوم تک بلاناغہ قبرستان میں جاکر دو پرانی قبروں کے مابین بیٹھے دشمن کی تباہی کا تصور کرتے ہوئے ستر مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے اور دشمن کی تباہی کی دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اکیس یوم کے اندر اندر مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہو گی۔

## دشمن کی بربادی

جو کوئی دشمن کے ہاتھوں بہت زیادہ تنگ آ گیا ہو اور دشمن تنگ کرنے سے باز نہ آتا

ہو تو عید الاضحیٰ کے دن اکیس مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر مٹھی بھر خاک پر دم کرے اور یہ خاک دشمن کے گھر میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## دشمن کی تباہی

چونکہ یہ عمل سورۂ کوثر کا باموکل عمل ہے اس لیے اگر معمولی سی بھی بے احتیاطی کرے گا یا حاضر دماغی سے کام نہ لے گا تو نقصان ہونے کا خدشہ ہے۔ عمل کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ عمل سے قبل پاکیزہ حالت میں غسل کیا ہوا ہو اور صاف ستھرے کپڑے کو احرام کی طرح پہن کر خوشبو لگا کر پاکیزہ جگہ پر بیٹھے احرام باندھنے کے بعد بخور خوشبو روشن کرے۔

مصلے پر بیٹھ کر عمل کا آغاز کرے پہلے روز ایک سو مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے دوسرے روز دو سو مرتبہ پڑھے اسی طرح ہر روز ایک سو مرتبہ سورۂ کوثر بڑھاتا جائے حتیٰ کہ گیارہویں دن گیارہ سو مرتبہ پڑھے۔ پھر جب بارہواں روز ہو تو اس روز سے ایک سو کم کرنا شروع کرے یعنی بارہویں دن دس سو مرتبہ، تیرہویں دن نو سو مرتبہ، چودھویں دن آٹھ سو مرتبہ پڑھے۔ یہاں تک کہ بائیسویں روز ایک سو بار پڑھے۔ اس طرح یہ ایک چلہ تمام ہوا۔ اس کے بعد اسی طرح تین چلے مکمل کرے۔ یاد رکھے کہ جب سورۂ کوثر پڑھنے کا عمل شروع کرے صرف اسی وقت ہی احرام باندھے۔ اس کے بعد اتار کر محفوظ کرلے اور دوسرا لباس زیب تن کرلے۔

## دشمن کی تباہی

ظالم دشمن کی تباہی کی غرض سے چالیس یوم تک بلاناغہ قبرستان میں جا کر دو پرانی قبروں کے مابین بیٹھے اور باوضو حالت میں اکتالیس مرتبہ سورۂ کوثر اس نیت سے پڑھے کہ دشمن تباہ ہو جائے۔

چالیس یوم تک اسی طرح سورۂ کوثر پڑھنے سے دشمن کے بارے میں جس طرح بھی خیال کرے گا اسی طرح ہوگا اور دشمن کی تباہی کے اسباب پیدا ہو جائیں گے۔



## دشمن کی سرکوبی

جو کوئی اپنے دشمن کے ہاتھوں سخت پریشان ہو، دشمن اسے نقصان پہنچانے سے کسی طرح باز نہ آتا ہو تو وہ نماز فجر اور نماز عشاء کے بعد روزانہ چالیس مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے پھر چالیسویں دن قبرستان میں جائے اور دو پرانی قبروں کے درمیان ننگے سر بیٹھ کر دو ہزار مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کے شر سے محفوظ رہے گا اور دشمن کی تباہی کے اسباب پیدا ہوں گے۔

## دشمن کے شر سے بچاؤ

اگر کسی کا دشمن شریر اور کمینہ ہو نقصان پہنچانے کے درپے ہو اور نقصان پہنچانے کا کوئی بھی موقع ہاتھ سے جانے نہ دیتا ہو تو ایسے دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے سورۂ کوثر مندرجہ ذیل طریقہ کے مطابق پڑھنے سے اللہ تعالیٰ اپنی حفظ وامان میں رکھتا ہے دشمن کی تدابیر ناکام ہو جاتی ہیں۔ دشمن منہ کی کھاتا ہے۔ اور اسے ہر بار ناکامی ہوتی ہے۔

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ وہ امن اور عافیت سے رہے دشمن کی طرف سے خطرہ ٹلا رہے تو وہ ہر روز ہر نماز کے بعد اس طرح سے سورۂ کوثر پڑھے کہ نماز فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ نماز ظہر کے بعد اکیس مرتبہ نماز عصر کے بعد گیارہ مرتبہ، نماز مغرب کے بعد سات مرتبہ اور نماز عشاء کے بعد تین مرتبہ پڑھ کر اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور ہر مرتبہ پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے کہ اللہ تعالیٰ اسے دشمن کے شر سے محفوظ رکھے اور اپنی حفظ وامان میں رکھے، انشاء اللہ تعالیٰ سورۂ کوثر کی برکت سے اس کی دعا قبول ہوگی اور دشمن کسی قسم کا نقصان پہنچانے کی جرأت نہ کرے گا۔

## دشمن کے شر محفوظ رہے

ایسا دشمن جو نقصان پہنچانے کا کوئی موقع ہاتھ سے نہ جانے دیتا ہو تو چاہیے کہ دوشنبہ

کے دن باوضو حالت میں سات مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر دشمن کی طرف پھونک مار دے دشمن نقصان پہنچانے پر قادر نہ ہو سکے گا اور برائی سے باز رہے گا۔

## زبان بندی کے لیے

حاسد اور بدخواہ کی زبان بندی کی غرض سے ہر روز نماز فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ لینے سے سارا دن دشمن کی بدزبانی سے بچا رہے گا۔ اس کی ہر روز مداومت کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کی زبان بندی ہو جائے گی۔

## زبان بندی دشمن کی

اگر کسی کا دشمن بہت بدزبان ہو کسی بھی طرح بدزبانی کرنے سے باز نہ آتا ہو جب بھی سامنا ہو گالی گلوچ سے کام لیتا ہو ایسے دشمن کی طرف سے بہت پریشاں لاحق ہو سمجھانے سے بھی کسی کی نہ سنتا ہو تو ایسے دشمن کی زبان بندی کرنے کی غرض سے بنولے کے اکیس دانے لے کر باوضو حالت میں اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے۔ درمیان میں اکیس مرتبہ سورۂ کوثر اور ایک مرتبہ سورۂ یٰسین پڑھ کر دم کرے، اور ان کو دشمن کے مکان کی دیوار میں اس طرح دبا کر دفن کرے کہ دشمن کو اس کی خبر نہ ہو۔

بفضل باری تعالیٰ مرتے دم تک دشمن بدگوئی نہ کرے گا اور بدزبانی کرنے سے باز آجائے گا۔

## شر شیطان سے بچاؤ

شیطان کے شر سے محفوظ رہنے اور نیکی کے راستے پر گامزن ہونے کی غرض سے ہر روز نماز مغرب کے بعد اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور اکیس مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں شر شیطان سے بچاؤ کے لئے دعا مانگے۔

اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے شیطان کے شر سے بچا رہے گا اللہ تعالیٰ کی مدد شامل



حال ہوگی اور اللہ تعالیٰ صراط مستقیم یعنی سیدھی راہ چلنے کی توفیق عطا فرمائے گا۔

## ظالم افسر سے نجات

اگر کسی مقام پر کوئی ایسا ظالم افسر تعینات ہو گیا ہو جس کے ظلم سے کوئی بھی محفوظ نہ ہو اور وہ ظالم ہر ایک پر پنجہ آزمائی کرتا ہو۔ اس ظالم کے خلاف کوئی بھی شخص بات کرنے سے ڈرتا ہو کہ کہیں وہ نقصان نہ پہنچا دے تو چاہیے کہ نماز جمعہ کے بعد سورۂ کوثر کو انیس مرتبہ بلا بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے پڑھے اور سرسوں کے دانہ پر دم کرکے آگ میں ڈالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ظالم ہلاک ہو جائے گا۔

## ظالم حاکم کے شر سے بچاؤ

ایسا ظالم حکام جس کے سامنے جاتے ہوئے لوگ ڈرتے ہوں اور اس سے خطرہ محسوس کرتے ہوں کہ کہیں کوئی نقصان نہ پہنچائے ایسے ظالم وجابر حاکم کے پاس کسی کام کی غرض سے جانے سے پیشتر باوضو حالت میں گیارہ مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جب حاکم کے سامنے جائے گا تو وہ کمال مہربانی سے پیش آئے گا اور کسی قسم کا نقصان پہنچانے کی جرأت نہ کرے گا۔

## ظالم کے شر سے بچاؤ

اگر کسی کو ظالم حاکم کے شر سے نقصان پہنچنے کا خطرہ ہو ہر وقت ظالم حاکم کا خوف سر پر سوار رہتا ہو اور ظالم حاکم کے پاس جانے میں خطرہ محسوس ہوتا ہو اور اگر ایسے حاکم کے پاس جانا بے حد ضروری ہو تو وہ باوضو حالت میں انیس بار سورۂ کوثر پڑھے اور اپنے اوپر دم کرے پھر حاکم کے پاس جائے، انشاء اللہ تعالیٰ حاکم مہربانی سے پیش آئے گا کسی قسم کا نقصان نہ پہنچائے گا۔ ہر طرح کی برائی سے محفوظ رہے گا۔ اللہ تعالیٰ اپنی حفظ وامان میں رکھے گا۔ ہر قسم کا خوف اس کے دل سے جاتا رہے گا۔

## غلہ کی حفاظت کے لیے

سورۂ کوثر کو غلہ کی کوٹھی میں بکثرت پڑھ کر دم کرنے سے حفاظت ہوتی ہے اور ضرر رساں جانوروں سے بچت رہتی ہے اور اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے برکت بھی ہوتی ہے۔

## فتح ونصرت

دشمن کے مقابلہ میں فتح ونصرت حاصل کرنے اور دشمن پر غلبہ پانے کے لئے نماز فجر کے بعد باوضو حالت میں تین سو تیرہ مرتبہ سورۂ کوثر پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے مدد مانگے۔ بفضل باری تعالیٰ دشمن کو شکست فاش ہوگی اور وہ راہ فرار اختیار کرنے پر مجبور ہوگا۔ کفار کے ساتھ جنگ کے موقع پر سورۂ کوثر اس طریقہ سے پڑھ کر دعا مانگنا فتح ونصرت سے ہمکنار کرتا ہے۔

## جنگ میں حفاظت

لڑائی کے میدان میں جان کی حفاظت کے لیے روزانہ ایک سو ایک بار سورۂ کوثر کا ورد کرنے سے اللہ تعالیٰ اپنی حفظ وامان میں رکھتا ہے۔ دشمن کوئی نقصان نہیں پہنچا سکتا اور نہ ہی کوئی کاری زخم لگا سکتا ہے۔

انشاء اللہ تعالیٰ میدان جنگ میں نقصان سے بچا رہے گا اور کامیاب ہو کر لوٹے گا۔

## درختوں کی حفاظت

پھل دار درختوں کی حفاظت اور ان کو کیڑوں سے محفوظ رکھنے کے لیے سورۂ کوثر لکھ کر درخت پر لٹکا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ درختوں اور پھلوں کو کیڑا نہیں لگے گا اور سورۂ کوثر کی برکت سے درخت قدرتی آفات سے بھی محفوظ رہیں گے اور ان پر خوب پھل آئے گا۔



## دشمن پر غلبہ کے لیے

جس کا دشمن کمینہ اور ظالم ہو ہر وقت نقصان پہنچانے کے در پے رہتا ہو کسی بھی طرح راہ راست پر نہ آتا ہو تو اس پر غلبہ پانے کی غرض سے ہر روز نمازِ ظہر کے بعد چودہ مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کا دشمن مغلوب ہوگا کسی قسم کا نقصان پہنچانے کی جرأت نہ کرے گا۔

## دشمن کو زیر کرنا

اگر کسی کو دشمن کی طرف سے نقصان پہنچنے کا ڈر ہو اور دشمن کسی بھی طرح صلح کی طرف مائل نہ ہوتا ہو ہر وقت نقصان پہنچانے کے منصوبے بناتا رہتا ہو جس کی وجہ سے خطرہ ہو کہ دشمن کہیں اوچھے ہتھکنڈے استعمال نہ کرے تو ایسی صورت میں ہر روز نمازِ عشاء کے بعد ایک سو پچیس مرتبہ سورۂ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن پر بہت جلد اثر ہوگا وہ مغلوب اور زیر ہو جائے گا بلکہ راہ راست پر آ جائے گا کسی قسم کا نقصان پہنچانے کی جرأت و ہمت نہ کرے گا۔ سورۂ فاتحہ کی برکت سے اللہ تعالیٰ ایسے اسباب پیدا فرما دے گا کہ دشمن صلح کی طرف مائل ہوگا اور نقصان پہنچانے سے باز رہے گا دشمن کو زیر کرنے کے لیے سورۂ فاتحہ کا وظیفہ اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

## دشمن کے شر سے بچاؤ

اگر کسی کا دشمن شریر اور کمینہ ہو نقصان پہنچانے کے در پے ہو اور نقصان پہنچانے کا کوئی بھی موقع ہاتھ سے جانے نہ دیتا ہو تو ایسے دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے سورۂ فاتحہ مندرجہ ذیل طریقہ کے مطابق پڑھنے سے اللہ تعالیٰ اپنی حفظ وامان میں رکھتا ہے دشمن کی تدابیر ناکام ہو جاتی ہیں، دشمن منہ کی کھاتا ہے اور اسے ہر بار ناکامی ہوتی ہے جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ وہ امن اور عافیت سے رہے دشمن کی طرف سے خطرہ ٹلا رہے تو وہ ہر روز ہر نماز کے بعد

اس طرح سے سورۂ فاتحہ پڑھے کہ نمازِ فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ، نمازِ ظہر کے بعد اکیس مرتبہ نمازِ عصر کے بعد گیارہ مرتبہ، نمازِ مغرب کے بعد سات مرتبہ اور نمازِ عشاء کے بعد تین مرتبہ پڑھ کر اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور ہر مرتبہ پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے کہ اللہ تعالیٰ اسے دشمن کے شر سے محفوظ رکھے اور اپنی حفظ وامان میں رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سورۂ فاتحہ کی برکت سے اس کی دعا قبول ہوگی اور دشمن کسی قسم کا نقصان پہنچانے کی جرأت نہ کرے گا۔

## دشمنی ختم کرنا

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ اس کی دشمن کے ساتھ صلح ہو جائے تا کہ کسی طرح سے دشمنی کا خاتمہ ہو جائے جبکہ اس کا دشمن ایسا نہ چاہتا ہو اور کسی بھی طرح صلح پر آمادہ نہ ہوتا ہو تو اس صورت میں چاہیے کہ ہر نماز کے بعد اکیس مرتبہ سورۂ فاتحہ اس طرح سے پڑھے کہ جب الرحمٰن الرحیم پر پہنچے تو اس کی اکیس مرتبہ تکرار کرے اور سورۂ مکمل کرنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے چالیس یوم تک بلا ناغہ یہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کے دل میں بھی رحم دلی کے جذبات پیدا ہوں گے اور وہ دشمنی ختم کر کے صلح کی طرف مائل ہوگا۔

## دشمنی ختم کرانا

ایسے دو دوست، عزیز یا محلہ دار جن کے مابین کسی غلط فہمی کی بناء پر دشمنی پیدا ہوگئی ہو دلوں میں کدورت اور نفرت کے باعث دونوں ایک دوسرے سے دشمنی رکھتے ہوں اور کسی طرح بھی دشمنی ختم کرنے پر آمادہ نہ ہوتے ہوں۔ صلح کے لیے دونوں میں سے کوئی بھی پہل کرنے کے لیے تیار نہ ہو تو اس مقصد کے لیے کہ دونوں کے مابین دشمنی کی فضا ختم ہو جائے اور دونوں صلح پر آمادگی کا اظہار کریں تو باوضو حالت میں بادام کی چند گریاں لے کر اول وآخر تین تین بار درود پاک پڑھے درمیان میں اکتالیس مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر دم کرے پھر اللہ



تعالیٰ سے دعا مانگے کہ اللہ تعالیٰ ان دونوں کے دلوں میں محبت واخوت کے جذبات ایک دوسرے کے لیے پیدا کردے اس کے بعد بادام کی یہ گریاں ان دونوں کو کھلا دے بفضل باری تعالیٰ چند یوم کے عمل سے دونوں کے مابین محبت پیدا ہو جائے گی اور دونوں صلح کی طرف پیش رفت کریں گے اور دشمنی کو ختم کرنے پر آمادہ جائیں گے۔

## زبان بندی کے لیے

اگر کسی کا دشمن بہت بدزبان ہو کسی بھی طرح بدزبانی کرنے سے باز نہ آتا ہو جب بھی سامنے آتا ہو گالی گلوچ سے کام لیتا ہو ایسے دشمن کی طرف سے بہت پریشانی لاحق ہو سمجھانے سے بھی کسی کی نہ سنتا ہو تو ایسے دشمن کی زبان بندی کرنے کی غرض سے نولے کے اکیس دانے لے کر باوضو حالت میں اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے درمیان میں اکیس مرتبہ سورہ یٰسین پڑھ کر دم کرے اور ان کو دشمن کے مکان کی دیوار میں اسطرح دبا کر دفن کرے کہ دشمن کو اس کی خبر نہ ہو بفضل باری تعالیٰ مرتے دم تک دشمن بدگوئی نہ کرے گا اور بدزبانی کرنے سے باز آجائیگا۔

## شرِ شیطان سے بچاؤ

شیطان کے شر سے محفوظ رہنے اور نیکی کے راستے پر گامزن ہونے کی غرض سے ہر روز نمازِ مغرب کے بعد اوّل وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور اکیس مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں شرِ شیطان سے بچاؤ کے لیے دعا مانگے۔ اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے شیطان کے شر سے بچا رہے گا اللہ تعالیٰ کی مدد شامل حال ہوگی اور اللہ تعالیٰ صراطِ مستقیم یعنی سیدھی راہ پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے گا۔

## شیطانی وسواس سے نجات

جب کسی کو شیطانی وسواس تنگ کرتے ہوں رات کو نیند بھی ٹھیک طرح سے نہ آتی

ہو۔ ہر وقت گندے تصورات میں کھویا رہتا ہو۔ ذہن نیکی کے کاموں کی طرف مائل نہ ہوتا ہوتو اسے چاہیے کہ وہ ہر رات سونے سے قبل باوضو حالت میں اول وآخر تین تین بار درود پاک پڑھے اور درمیان میں گیارہ مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر سو جائے انشاءاللہ اسے سکون سے نیند آئے گی برے خواب آنا بند ہو جائیں گے۔ جب فجر کی نماز کے لیے اٹھے تو نماز فجر کی سنت نماز پڑھنے کے بعد فرض نماز سے پہلے گیارہ مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاءاللہ تعالیٰ اسے شیطانی وسواس سے نجات مل جائے گی شیطان کو اپنے مقصد میں ناکامی ہوگی۔ اس کے علاوہ رات کو سونے سے پیشتر تین مرتبہ سور فاتحہ پڑھ کر دم کیا ہوا پانی چند گھونٹ پی لے تو بہت جلد اس کا ذہن گندے تصورات سے پاک ہو جائے گا اس کے دل میں اچھے اور نیک خیالات جنم لیں گے۔

## ظالم حاکم کے شر سے بچاؤ

ایسا ظالم حاکم جس کے سامنے جاتے ہوئے لوگ ڈرتے ہوں اور اس سے خطرہ محسوس کرتے ہوں کہ کہیں کوئی نقصان نہ پہچائے ایسے ظالم وجابر حاکم کے پاس کسی کام کی غرض سے جانے سے پیشتر باوضو حالت میں گیارہ مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر اپنے او پر دم کرے اور راستہ میں چلتے ہوئے یہ آیاتِ مبارکہ پڑھے مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْن۔ (سورہ فاتحہ آیت ۳ سے ۴)

انشاءاللہ تعالیٰ جب حاکم کے سامنے جائے گا تو وہ کمال مہربانی سے پیش آئے گا اور کسی قسم کا نقصان پہچانے کی جرأت نہ کرے گا۔

## فتح ونصرت کیلئے

دشمن کے مقابلے میں فتح ونصرت حاصل کرنے اور دشمن پر غلبہ پانے کے لیے نمازِ فجر کے بعد باوضو حالت میں ۳۱۳ مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے مدد مانگے۔ بفضل



باری تعالیٰ دشمن کو شکست فاش ہوگی اور وہ راہِ فرار اختیار کرنے پر مجبور ہوگا کفار کے ساتھ جنگ کے موقع پر سورہ فاتحہ اس طریقہ سے پڑھ کر دعا مانگنا فتح ونصرت سے ہم کنار کرتا ہے۔

## ناراضی دُور کرنا

اگر کسی کا کوئی عزیز رشتہ داریا دوست کسی غلط فہمی کی بناء پر اس سے ناراض ہو گیا ہو اور کسی بھی طرح صلح پر آمادہ نہ ہوتا ہو تو اس صورت میں تھوڑا سا سرمہ لیں اور چاند کی پہلی جمعرات سے اس عمل کو شروع کرے یعنی ہر روز نمازِ ظہر کے بعد باوضو حالت میں ایک سو ایک بار سورہ فاتحہ پڑھ کر سرمہ پر دم کریں۔ لیکن شرط یہ ہے کہ سورہ فاتحہ کو اس طرح سے پڑھے یعنی بسم اللہ کی میم کو الحمد میں ملائے یہ عمل چار جمعرات تک ہر روز بلاناغہ کرے اس کے بعد جب عمل مکمل ہو جائے تو اس سرمہ کسی شیشی میں ڈال کر محفوظ کرے اور پھر ضرورت کے وقت نماز ظہر کے بعد اس سرمہ میں سے تھوڑا سا سرمہ علیحدہ نکال کر اس پر ناراض ہونے والے کا اور اپنا تصور کر کے ایک سو ایک مرتبہ سورہ فاتحہ پڑھ کر دم کرے اور پھر یہ سرمہ اپنی آنکھ میں لگا کر ناراض ہونے والے کے سامنے جائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ سورہ فاتحہ کی برکت سے ناراضگی خوشی میں بدل جائے گی اور ناراض فوری طور پر راضی ہو جائے گا لیکن شرط یہ ہے کہ سرمہ لگانے کے بعد سب سے پہلے اس سے آنکھ ملائے جو ناراض ہے اور کسی طرح بھی راضی نہیں ہوتا۔ کسی دوسرے سے آنکھ نہ ملائے۔ اس عمل کی زکوۃ جمعرات سے چار جمعہ تک تیس دن میں ختم ہوگی۔ اس مقصد کے لیے یہ آزمودہ اور تیر بہدف عمل ہے۔

اس کے علاوہ اس عمل کے ذریعے وہ حضرات بھی فائدہ حاصل کر سکتے ہیں جو کسی جگہ پر شادی کرانے کے خواہش مند ہوں اور کوئی اس نیک کام کے لیے راضی نہ ہوتا ہو، جائز اور نیک مقصد کے حصول کے لیے عمل کرنا جلد اثر دکھاتا ہے۔

## بدمعاش شخص کوزیر کرنا

اگر کوئی بدمعاش اہل محلہ کو تنگ کرتا ہو اس کی حرکتوں سے سب لوگ نالاں اور تنگ ہوں مگر اس کے خرف سے کوئی بھی شریف آدمی اس کا سامنا نہ کرتا ہو جس کی وجہ سے اس کی اوچھی حرکات میں دن بدن اضافہ ہوتا جاتا ہو تو ایسے بدمعاش شخص کے شر سے محفوظ رہنے اور اس کو تباہ کرنے کی غرض سے چاہیے کہ مندرجہ ذیل آیت مبارکہ نماز عصر کے بعد تین سو اکیس مرتبہ پڑھے۔

وَلَوْلَادَفْعُ اللّٰہِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لَّفَسَدَتِ الْاَرْضُ وَلٰكِنَّ اللّٰہَ ذُوْفَضْلٍ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ۔ (سورہ بقرہ ۲ آیت ۲۵۱)

پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دُعا مانگے سات یوم تک بلاناغہ روزانہ یہ عمل کرے بفضل تعالیٰ ظالم اور بدمعاش شخص دفع ہوگا اور اہل محلہ کو تنگ نہ کرے گا اللہ تعالیٰ اس کے شر سے سب کو محفوظ فرمائے گا۔

### جان و مال کی حفاظت

اگر کوئی کسی ایسی جگہ پر ہو کہ جہاں اسے اپنی جان اور مال کے ضائع ہونے کا شدید خطرہ لاحق ہو اور وہ اس بات کا خواہاں ہو کہ اس کی جان اور مال محفوظ رہے اسے کسی قسم کا کوئی نقصان نہ پہنچے تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد دعا مانگے۔ آیت مبارکہ یہ ہے۔

اُولٰٓئِکَ عَلٰى هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ وَاُولٰٓئِکَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ۔

(سورہ بقرہ ۲ آیت ۵)

اس کے علاوہ مذکورہ آیت مبارکہ کا نقش مربع شکل میں مزاج کے اعتبار سے تیار کرے یعنی آبی، خاکی، آتشی اور بادی چالوں کے حساب سے بنائے اگر خود تیار نہ کر سکے تو کسی ماہر اور کامل عامل سے بنوائے ذیل میں دیا ہوا اس آیت مبارکہ کا نقش آتشی چال میں لکھا گیا ہے اور چونکہ اس مقصد کے لیے مربع نقش زیادہ مفید ثابت ہوتا ہے اس لیے مربع



نقش کو ہی ترجیح دی گئی ہے آیت کے مجموعی اعداد ۸۶۸ ہیں اور نقش مبارک یہ ہے۔

۷۶۸

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۰۹ | ۲۲۳ | ۲۲۰ | ۲۱۶ |
| ۲۲۱ | ۲۱۵ | ۲۱۰ | ۲۲۲ |
| ۲۱۴ | ۲۱۸ | ۲۲۵ | ۲۱۱ |
| ۲۲۴ | ۲۱۲ | ۲۱۳ | ۲۱۹ |

نقش لکھنے کے بعد تعویز کو گلے میں ڈالا جائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کی برکت سے کسی قسم کا کوئی نقصان نہ ہوگا جان و مال کی حفاظت رہے گی پروردگار عالم اپنی حفظ و امان میں رکھے گا کوئی شر پسند اور اس کا دشمن اسے نقصان نہ پہنچا سکے گا اور اس کا قلب بھی مطمئن رہے گا۔

## دشمن دفع ہو جائے

ایسا ظالم دشمن جو نقصان پہنچانے کا کوئی بھی موقع ہاتھ سے جانے نہ دیتا ہو اور کسی بھی طرح باز نہ آتا ہو نہ ہی صلح کی طرف راغب ہوتا ہو تو اس کے شر سے محفوظ رہنے کی غرض سے چاہیے کہ مندرجہ ذیل آیت مبارکہ نئی تختی پر لکھے۔

وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ يٰقَوْمِ اِنَّكُمْ ظَلَمْتُمْ اَنْفُسَكُمْ بِاتِّخَاذِكُمُ الْعِجْلَ فَتُوْبُوْٓا اِلٰى بَارِئِكُمْ فَاقْتُلُوْٓا اَنْفُسَكُمْ۔ (سورہ بقرہ ۲ آیت ۵۴)

اس کے ساتھ دشمن اور اس کی والدہ کا نام لکھے اور اگر دشمن کو زیر کرنا مقصود ہو تو دشمن کا نام مع اس کی والدہ کا نام لے کر پکارے انشاءاللہ تعالیٰ دشمن کسی ایسی مصیبت میں مبتلا ہو جائے گا جس کے باعث کسی کو بھی نقصان پہنچانے کا ہوش نہ رہے گا مگر یہ عمل ایسے شخص کے لیے کرنا روا ہے جو کہ نہایت ظلم اور شر پسند ہو۔

## دشمن کا خوف دُور ہو

اگر کسی کے دل پر دشمن کا رعب طاری ہو گیا ہو، دشمن کے خوف کی وجہ سے شدید پریشانی ہو ہمہ وقت یہ خدشہ رہتا ہو کہ کہیں دشمن اسے کوئی نقصان نہ پہنچا دے، تو اسے چاہیے کہ ہر نماز کے بعد نہایت توجہ ویکسوئی کے ساتھ سورہ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ اکیس مرتبہ پڑھ کر بارگاہِ الٰہی میں دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس کے دل سے دشمن کا خوف دور ہو جائے گا وہ اطمینان اور بے خوفی محسوس کرے گا ہر طرح کا خوف اور ڈر اتر جائے گا۔

آیت مبارکہ یہ ہے۔

اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَعَمِلَ صَالِحًا فَلَهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَلَاخَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَاهُمْ يَحْزَنُوْنَ۔ (سورۃ بقرہ۲، آیت ۔۶۲)

## دشمن کو زیر کرنا

اگر کسی کا دشمن بہت زیادہ طاقتور اور با اثر ہو تو ایسے شخص کے شر سے محفوظ رہنے اور اس کو زیر کرنے کے غرض سے چاہیے کہ مندرجہ ذیل آیت مبارکہ باوضو حالت میں لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ۔ (سورۃ بقرہ۲، آیت ۱۳۷)

اس کے علاوہ ہر فرض نماز کے بعد تین سو تین مرتبہ یہی آیت مبارکہ پڑھے پھر پوری آیت الکرسی پڑھ کر آخر میں بِحَقِّ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ کہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن زیر ہو جائے گا، پروردگار عالم اپنے فضل وکرم سے دشمن کے شر سے محفوظ رکھے گا اور اپنی حفظ وامان میں رکھے گا۔



## دشمن کی زبان بندی

اگر کوئی ظالم دشمن کے شر سے بہت زیادہ پریشان ہو دشمن زبان درازی کرتا ہو اور نقصان پہنچانے کی کوشش میں مصروف رہتا ہو تو ایسے دشمن کی زبان بندی کی غرض سے چاہیے کہ یہ عمل نہایت احتیاط توجہ ویکسوئی کے ساتھ اس طرح سے کرے کہ سات یوم تک باوضو حالت میں اندھیرے میں بیٹھ کر سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ ایک ہزار ایک مرتبہ پڑھے۔

فَلَمَّا اَضَاءَتْ مَا حَوْلَهٗ ذَهَبَ اللّٰهُ بِنُوْرِهِمْ وَتَرَكَهُمْ فِيْ ظُلُمٰتٍ لَّايُبْصِرُوْنَ. صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَايَرْجِعُوْنَ۔ (سورۂ بقرہ۲، آیت ۱۸)

یہ آیت مبارکہ اس طرح سے پڑھے کہ ہر مرتبہ آیت مبارکہ کے ختم ہونے پر اس دشمن کا تصور کرتے ہوئے اس کا نام لے جس کی زبان بندی کرنی مقصود ہو۔ سورۂ بقرہ کی یہ آیت مبارکہ جلالی ہے اس عمل کے دوران عامل کو چاہیے کہ وہ رزقِ حرام کھانے، غیر شرعی کاموں کے کرنے اور جھوٹ بولنے سے مکمل طور پر پرہیز کرے ورنہ فائدہ نہ ہوگا اور نقصان پہنچنے کا خدشہ ہے۔ اس عمل کی کامیابی کے نتیجہ میں دشمن زبان درازی پر قادر نہ ہو سکے گا اس کی زبان بندی ہو جائے گی اور وہ کسی بھی قسم کا نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## دشمن کے شر سے بچاؤ

جو کوئی دشمن سے خوفزدہ رہتا ہو اور چاہتا ہو کہ دشمن کے شر سے محفوظ رہے وہ اسے کسی قسم کا نقصان نہ پہنچائے تو اسے چاہیے کہ وہ روزانہ ہر فرض نماز کے بعد انیس مرتبہ یہ آیت مبارکہ پڑھ لیا کرے۔

وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ لَااِلٰهَ اِلَّاهُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ (سورۃ بقرہ۲، آیت ۱۶۳)

پڑھنے کے بعد بارگاہِ الٰہی میں دشمن کے شر سے بچاؤ کی دعا مانگے اس کے علاوہ

مندرجہ ذیل نقش مبارک شرف شمس میں لکھ کر اپنے پاس رکھے۔

۷۸٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ | ۴ |
| ٨ | ۴ | ٦ | ١ |
| ۴ | ٨ | ١ | ٦ |
| ١ | ٦ | ۴ | ٨ |

اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے دشمن نقصان نہ پہنچا سکے گا ہر طرح کے مخالفین کو ناکامی ہوگی پروردگار عالم اپنی حفظ وامان میں رکھے گا۔ اگر کسی مصیبت میں مبتلا ہے تو انشاء اللہ تعالیٰ اس سے بھی نجات حاصل ہو جائے گی۔

## زبان بندی

جس کسی کو ظالم دشمن کی زبان درازی سے نقصان پہنچنے کا خدشہ ہو اور دشمن کسی بھی طرح باز نہ آتا ہو تو دشمن کی زبان بندی کی غرض سے چاہیے کہ باوضو حالت میں سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ اکتالیس مرتبہ پڑھے۔

صِبْغَةَ اللّٰهِ وَمَنْ اَحْسَنُ مِنَ اللّٰهِ صِبْغَةً وَّ نَحْنُ لَهٗ عٰبِدُوْنَ۔

(سورۃ بقرہ ۲، آیت ۱۳۸)

پڑھنے کے بعد تین بار العجل تین بار الوحا اور تین مرتبہ الساعۃ کہنے کے بعد لوہے کی کیل پر دم کرے دشمن کا تصور کرے اور مکان میں کیل گاڑ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن کی زبان بندی ہو جائے گی اور وہ نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

## زبان کی بندش

اگر کسی کی زبان میں بندش ہو بات کرتے ہوئے دقت محسوس کرتا ہو ٹھیک طرح سے



اور واضح طور پر بات نہ کر سکتا ہو اس عارضہ کے باعث اسے شدید کوفت ہوتی ہو اور بعض اوقات شرمندگی کا احساس ہوتا ہو تو ایسی صورت میں اسے چاہیے کہ وہ ہر فرض نماز کی ادائیگی کے بعد نہایت توجہ ویکسوئی کے ساتھ گیارہ مرتبہ سورۂ بقرہ کے پہلے پارہ کی اس آیہ مبارکہ کا ورد کرے۔ پڑھنے کے بعد بارگاہِ الٰہی میں دعا مانگے یقین کامل کے ساتھ اس عمل کو کرے بفضل باری تعالیٰ بہت جلد زبان کی بندش کھل جائے گی جب بات کرے گا تو بہت ہی آسانی اور روانی کے ساتھ کرے گا۔

وَاِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَشَّقَّقُ
فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ؕ وَاِنَّ مِنْهَا لَمَا يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ۔

(سورۃ بقرہ ۲، آیت ۷۴)

## زمین پر ناجائز قبضہ ختم کرانا

اگر کسی ظالم شخص نے کسی کی زمین یا مکان پر ناجائز قبضہ کر لیا ہو اور کسی بھی طرح وہ اس قبضہ کو چھوڑنے کے لیے تیار نہ ہوتا ہو قبضہ گروپ اسی طرح لوگوں کی زمین پر قبضہ کر کے ان کو جائیداد سے محروم کر دیتے ہیں جبکہ شریف لوگ ان کے ڈر سے ان کا کچھ بھی نہیں بگاڑ سکتے ایسی صورتحال میں جو کوئی یہ چاہے کہ اس کی زمین واگذار ہو جائے تو اسے چاہیے کہ نماز ظہر کی ادائیگی کے بعد گیارہ سو مرتبہ سورۂ بقرہ کی یہ آیت مبارکہ پڑھے۔

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ. وَلَنْ يَّتَمَنَّوْهُ اَبَدًا ۢ
بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِالظّٰلِمِيْنَ

(سورۃ بقرہ ۲، آیت ۹۵)

سات یوم تک بلاناغہ ظہر کی نماز کے بعد یہ عمل کرے پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبول ہوگی ظالم کے ناحق قبضہ سے زمین واگذار ہو جائے گی بفضل باری تعالیٰ سات یوم کے مسلسل عمل سے مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## سامان چوری نہ ہو

اگر کسی کو اپنے سامان کے چوری یا گم ہو جانے کا خدشہ ہو اور وہ چاہتا ہو کہ اس کا سامان محفوظ رہے اور کسی طرح کا نقصان نہ ہو تو اسے چاہیے کہ وہ باوضو حالت میں کامل یقین کے ساتھ سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ تین مرتبہ پڑھ کر اپنے سامان پر دم کر دے، آیت مبارکہ یہ ہے۔

وَمَاتُقَدِّمُوْالِاَنْفُسِکُمْ مِّنْ خَیْرٍ تَجِدُوْہُ
عِنْدَاللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ بِمَاتَعْمَلُوْنَ بَصِیْرٌ"۔

(سورۂ بقرہ ۲، آیت۔ ۱۱۰)

انشاءاللہ تعالیٰ اس کا سامان چوری ہونے یا گم ہونے سے محفوظ رہے گا اور کسی قسم کا کوئی نقصان نہ ہوگا۔ علاوہ ازیں اگر اس آیت مبارکہ کا نقش بنا کر سامان میں رکھ دیا جائے تو تب بھی سامان چوری ہونے اور گم ہونے سے محفوظ رہے گا۔ اس مقصد کے لیے عرق گلاب اور زعفران سے باوضو حالت میں آیت مذکورہ کا نقش ایک سفید کاغذ پر لکھے اور سامان میں رکھ دے۔ بفضل باری تعالیٰ چوری اور گمشدگی نہ ہوگی۔

نقش مبارک یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۵۰ | ۸۵۴ | ۸۵۷ | ۸۴۳ |
| ۸۵۶ | ۸۴۴ | ۸۴۹ | ۸۵۵ |
| ۸۴۵ | ۸۵۹ | ۸۵۲ | ۸۴۸ |
| ۸۵۳ | ۸۴۷ | ۸۴۶ | ۸۵۸ |



## ظالم دشمن کی بربادی

ایسا ظالم دشمن جس کے شر سے کوئی بھی محفوظ نہ ہو ہر کسی کو نقصان پہنچانے کے درپے رہتا ہو کسی بھی طرح باز نہ آتا ہے اللہ تعالیٰ کی مخلوق اس کے شر سے بہت تنگ و پریشان ہو تو ایسے میں جو کوئی یہ چاہے کہ ظالم دشمن کی بربادی ہو جائے اس کے گھر میں ویرانی پھیل جائے تا کہ ظالم لوگوں کو نقصان پہنچانے سے باز آ جائے اس کے علاوہ اور کوئی راستہ دکھائی نہ دیتا ہو تو پھر چاہیے کہ ہفتہ کے دن کسی پرانے اور قدیمی قبرستان میں جا کر تھوڑی سی مٹی لے کر آئے اور تھوڑی سی مٹی کسی ایسے ویران مکان کی لائے کہ جس کے مکین مر گئے ہوں اس مٹی کو پانی سے گوندھ کر ایک ٹھیکری سی بنائے اور وہ ٹھیکری خشک کر کے اس پر عرق گلاب و زعفران سے مندرجہ ذیل آیت مبارکہ لکھے۔

یٰٓاَیُّھَاالَّذِیْنَ اٰمَنُوْالَاتُبْطِلُوْاصَدَقٰتِکُمْ بِالْمَنِّ وَالْاَذٰی کَالَّذِیْ یُنْفِقُ مَالَہٗ رِئَآءَ النَّاسِ وَلَایُؤْمِنُ بِاللّٰہِ وَالْیَوْمِ الْاٰخِرِ ط فَمَثَلُہٗ کَمَثَلِ صَفْوَانٍ عَلَیْہِ تُرَابٌ فَاَصَابَہٗ وَابِلٌ فَتَرَکَہٗ صَلْدًا ط لَایَقْدِرُوْنَ عَلٰی شَیْءٍ مِّمَّاکَسَبُوْا ط وَاللّٰہُ لَایَھْدِی الْقَوْمَ الْکٰفِرِیْنَ۔ (سورۃ بقرہ ۲، آیت ۲۶۴)

لکھنے کے بعد ہاتھ سے ٹھیکری کو خوب باریک مٹی کی طرح کر کے اس کی پوٹلی بنائے جو کہ چھوٹی سی ہو اور ہفتہ کے دن پہلی ساعت میں ظالم کے گھر کی دیوار یا دروازے کے اوپر دبا کر چھپا دے کہ کسی کو دکھائی نہ دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی۔

## ظالم کا ذہن مفلوج کرنا

ایسا ظالم شخص جو بہت ذہین ہو لیکن اپنی ذہانت کو مخلوق خدا کو تکلیف پہنچانے کے لیے استعمال کرتا ہو۔ ظلم و ستم کے نت نئے طریقے ایجاد کر کے انسانوں کو تکلیف پہنچاتا ہو اور کسی بھی طرح باز نہ آتا ہو تو ایسے ظالم شخص کا ذہن مفلوج کرنے کی غرض سے چاہیے کہ سورۂ بقرہ

کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ باوضو حالت میں میٹھی روٹی پر لکھے۔

وَاِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَكُمْ وَرَفَعْنَا فَوْقَكُمُ الطُّوْرَ خُذُوْا مَآ اٰتَيْنٰكُمْ بِقُوَّةٍ
وَّاسْمَعُوْا قَالُوْا سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا وَاُشْرِبُوْا فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْعِجْلَ
بِكُفْرِهِمْ قُلْ بِئْسَمَا يَاْمُرُكُمْ بِهٖٓ اِيْمَانُكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ۔

(سورۃ بقرہ ۲، آیت ۹۳)

لکھنے کے بعد اس ظالم شخص کو کھلادے۔ یہ عمل ہفتہ کے دن کرے انشاء اللہ تعالیٰ مطلوبہ مقصد میں کامیابی ہوگی اور ظالم شخص کا ذہن لوگوں کو تکلیف دینے کے طریقے ایجاد کرنے پر قادر نہ ہو سکے گا اس معاملہ میں اس کا ذہن مفلوج ہو جائے گا۔

## ظالم کی قید سے رہائی

اگر کسی شخص کو ظالم حاکم نے بلاوجہ قید میں ڈال دیا ہو اور اس پر جھوٹے مقدمے قائم کر دیئے ہوں اس کی رہائی کی کوئی ممکن صورت دکھائی نہ دیتی ہو تو اس بارے میں چاہیے کہ سورۃ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیت مبارکہ باوضو حالت میں ایک سفید کاغذ پر لکھ کر اپنے پاس رکھے اور نہایت حفاظت واحتیاط سے رکھے۔ (سورۃ بقرہ ۲ آیت۔۱۶۵)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ط وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ
اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ ط وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ط وَلَوْ يَرَى الَّذِيْنَ
ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا وَّاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ۔

اس کے علاوہ ہر نماز کے بعد ایک مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے اپنی رہائی کے لیے دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ اس آیت مبارکہ کی برکت سے اسے بہت جلد رہائی مل جائے گی۔

## مجرم کو ضرور سزا ملے

ایسا ظالم مجرم جس کی حرکتوں سے ہر کوئی تنگ ہو اور وہ قانون کے شکنجہ میں آچکا ہو مگر



خدشہ ہو کہ وہ سفارش اور رشوت کے بل بوتے پر اپنے آپ کو بچائے گا تو جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ مجرم کو اس کے کیے کی جلد از جلد سزا ملے اور اس کے حق میں کوئی سفارش اور رشوت قبول نہ ہو تو اس مقصد کے لیے چاہیے کہ ہر نماز کے بعد بکثرت یہ آیت مبارکہ پڑھے۔

وَلَا يُقْبَلُ مِنْهَا شَفَاعَةٌ وَّلَا يُؤْخَذُ مِنْهَا عَدْلٌ وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ۔

(سورۃ بقرہ ۲، آیت ۴۸)

پڑھنے کے بعد بارگاہ الٰہی میں دعا مانگے انشاء اللہ تعالیٰ دعا قبولیت کا شرف حاصل کرے گی اور مجرم کو اس کے کیے کی سزا ضرور ملے گی۔

## زبان بندی کا عمل

اگر کسی کا دشمن از حد شرارت پسند اور بدزبان ہو اور اس کی بدزبانی اور شرارت سے ہر وقت نقصان اور بے عزتی کا سامنا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے بروز منگل باوضو حالت میں سورۃ رحمٰن کی آیت مبارکہ کل من علیھا فان سے ذوالجلال والاکرام تک گیارہ مرتبہ پڑھ کر دشمن کے گھر اور اس کے ڈیرے کی طرف منہ کر کے اس کا تصور کر کے اس پر پھونک لگا دیا کرے۔ اس وقت دل میں یہ تصور پختہ ہو کہ دشمن غلط بات کرنا چاہتا ہے لیکن بول نہیں سکتا۔ اس عمل کو پھر دوبارہ دہرائے پھر تیسری مرتبہ بھی یہی عمل مسلسل دہرائے پھر چوتھی مرتبہ یہی عمل کر کے اس کے گھر کے چاروں طرف تصور میں پھونک لگائے اس طرح یہ عمل سات بار دہراتا چلا جائے اس سے انشاء اللہ مطلوبہ دشمن کی مکمل زبان بندی ہو جائے گی وہ اس کے خلاف ہذیان بکنے سے باز آجائے گا اور اس کا شر ختم ہو جائے گا اور بفضل تعالیٰ اپنے دشمن سے ہمیشہ کے لیے محفوظ و مامون ہو جائے گا۔

## دشمنوں کے شر سے حفاظت

جس کسی کے دشمن شر پسندی پر اتر تے ہوں اور کسی بھی طریقے سے باز نہ آتے ہوں تو ان کے لیے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے تہجد کے وقت اٹھ کر تازہ غسل کر کے وضو کرے اور پاک صاف لباس پہن کر اپنے لباس کو خوشبو لگائے اور نماز تہجد کی بارہ رکعت اس طریق سے ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۂ رحمٰن کی چند آیات تلاوت کرے اور اس طرح بارہ رکعت میں سورۂ رحمٰن کو ختم کرے۔ بعد از ادائیگی نماز تہجد اسی طرح قبلہ رخ منہ کر کے سو رہے۔ فجر کی اذان کے ساتھ ہی اٹھ کر وضو کرے اور جس قدر تعداد میں ہو سکے سورۂ رحمٰن کی تلاوت کرے پھر نماز فجر پڑھ کر اللہ کے حضور اپنے مقصد کی دعا کرے اس عمل کے بدولت بفضل تعالیٰ اپنے دشمنوں سے محفوظ رہے گا۔ روزانہ کے معمول سے دشمنوں میں پھوٹ پڑ جائے گی اور وہ اس کا پیچھا چھوڑ کر آپس میں ہی لڑ مریں گے۔ اس طرح وہ بفضل ایزدی ان کے شر سے مکمل محفوظ و مامون ہو جائے گا اور کوئی ضعف نہ اٹھا سکے گا۔ تا حصول مقصد اس عمل کو جاری رکھے۔

## بربادی دشمن

اگر کسی کا ایسے ظالم دشمن سے واسطہ پڑ جائے جس کی وجہ سے جسمانی و مالی نقصان بے انتہا اٹھانا پڑے اور وہ کسی طرح پیچھا نہ چھوڑتا ہو تو ایسی حالت میں ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس کے لئے بارہ کنکریاں ایک ہی سائز کی لے اور ہر کنکری پر باوضو حالت میں سورۂ رحمٰن کی آیات كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا سے ذُو الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ (سورۂ رحمٰن ۵۵، آیت ۲۶ سے ۲۷) تک بارہ بارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور پھر ان کنکریوں کو سنبھال لے۔ ہر روز



صبح کو اٹھ کر ایک کنکری دشمن کے گھر کی دیوار پر اپنے مقصد کو پیش نظر رکھ کر مارے۔ بارہ روز میں بارہ کنکریاں مارنے کے بعد تماشا قدرت دیکھے۔ انشاء اللہ دشمن کسی نہ کسی مصیبت یا آفات میں مبتلا ہو کر برباد ہو جائے گا۔

## درندوں سے حفاظت

اگر کسی کو دوران سفر یا کسی ایسی جگہ پر جانے کا اتفاق ہو جہاں درندے وافر تعداد میں ہوں اور ان سے خطرہ لاحق ہو تو ان سے حفاظت کے لیے ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند ہے۔

اس کے لیے اس جگہ پر بیٹھ کر اپنے ارد گرد حصار ایک چھڑی کی مدد سے لگائے۔ پھر اس حصار میں بیٹھ کر سورۂ رحمٰن ایک مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر اور سب کے اوپر دم کریں۔ انشاء اللہ اس عمل کی برکت سے وہ ہر قسم کے درندوں کے شر اور نقصان سے حفاظت میں رہیں گے۔

## حاکم یا بڑے آفیسر کے ظلم سے بچاؤ

ایسا حاکم یا علاقے کا بڑا آفیسر اگر سخت جابر اور ظالم ہو اور اس کے ظلم سے کوئی بھی محفوظ نہ رہتا ہو اور اس سے اپنے اوپر بھی ظلم وستم کا خدشہ ہو تو ایسے شخص کے لیے ذیل کا عمل بے حد نافع اور مجرب ہے۔

اس کے لئے لازم ہے کہ ایسے حاکم کا سامنا کرنے سے پہلے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر تین مرتبہ سورۂ رحمٰن بمعہ اول و آخر درود پاک تین تین مرتبہ پڑھ کر حسب ذیل دعا پڑھے اور اپنے اوپر دم کرے پھر اس کا سامنا کرنے کے لئے جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے اس کے ظلم و جبر اور تشدد سے بفضل ایزدی محفوظ رہے گا اور باوجود ارادہ کے وہ حاکم یا آفیسر اس کا کچھ بھی نہ بگاڑ سکے گا۔ دعا یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ الامان۔ الامان یامنان الامان یامنان الامان

الامان الامان یادیان الامان الامان یا سبحان الامان من فتنته الزمان و جفاء الاخوان و شر الشیطان و ظلم السلطان بفضلک یا الرحم الراحمین یا رحمٰن یا رحیم ذوالجلال والاکرام و صلی اللہ تعالیٰ علیٰ خیر خلقہ محمد و آلہ و اصحابہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین۔

## موذی جانوروں اور کیڑے مکوڑوں سے بچاؤ

اگر کسی جگہ موذی جانوروں اور کیڑے مکوڑوں کی کثرت ہو اور ان کی وجہ سے ہر وقت یہ خدشہ لاحق ہو کہ ان کے کاٹے سے زہر کا اثر نہ ہو جائے تو اس کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سورۂ رحمٰن کو سفید کاغذ پر زعفران و گلاب سے لکھ کر پانی میں گھولیں اور اس پانی پر سورۂ رحمٰن تین مرتبہ پڑھ کر دم کر لیں اور اس پانی کو گھر یا اس جگہ کے کونوں کھدروں میں اچھی طرح چھڑک دیں اس عمل سے تمام موذی جانور اور کیڑے مکوڑے وہاں سے بھاگ جائیں گے اور ہر طرح ان سے محفوظ و مامون رہیں گے۔

## حفاظت سفر کے لیے

اگر کسی شخص کا ارادہ سفر پر جانے کا ہو اور وہ ممکنہ حادثات سے ڈرتا بھی ہو تو ایسے میں سفر پر جانے سے پیشتر ذیل کا عمل فائدہ بخش ہے۔

اس مقصد کے لیے باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر سورۂ رحمٰن کی آیت رَبُّ الْمَشْرِقَيْنِ سے لے کر تُكَذِّبٰنِ (سورۃ رحمٰن ۵۵، آیت ۷۸) درود شریف اکیس اکیس مرتبہ پڑھ کر تصور میں اپنے بدخواہوں کے سینے پر پھونک مارے اور اللہ رب العزت سے دعا بھی مانگے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بارہ یوم تک بلاناغہ مداومت سے بدخواہوں کی زبان



بند ہو جائے گی اور وہ خود ہی ذلیل و خوار ہو کر مکمل پیچھا چھوڑ دیں گے اور اسے آئندہ کوئی بھی نقصان نہ پہنچا سکیں گے۔

## حکام کے عتاب سے حفاظت

جس شخص کا دشمن، حاکم وقت یا کوئی بڑے آفیسر سے جان و مال کے نقصان کا خطرہ لاحق ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل نہایت نافع المقصود ہے۔ اس کے لئے بعد از نماز فجر اور عشاء ذیل کی آیات مبارکہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے اور اس حاکم یا آفیسر کے چہرہ کا تصور کر کے اس کی آنکھوں میں پھونک مارے۔ انشاء اللہ اس عمل کی مداومت سے اس حکام یا آفیسر کے ہر قسم کے عتاب سے محفوظ و مامون رہے گا اور وہ کسی بھی قسم کا ضعف یا نقصان پہنچانے پر قادر نہ ہوگا۔

۱۔ آیت الکرسی۔۔۔۔۔۔۔ایک مرتبہ (سورۃ بقرہ ۲ آیت ۲۵۵)

۲۔ سورۂ اعراف کی تین آیات۔۔۔۔۔۔اِنَّ رَبَّكُمُ سے لے کر مُحْسِنِيْنَ تک۔ (سورۃ اعراف ۷، آیت ۵۴ سے ۵۶)

۳۔ سورۂ صفت کی آیت شروع سے "ثَاقِبٌ" تک۔۔۔ایک مرتبہ سورۃ صافات ۳۷، آیت ۱ سے ۱۰)

۴۔ سورۂ رحمٰن کی آیت سَنَفْرُغُ سے فَلَا تَنْتَصِرَانِ تک۔۔۔ایک مرتبہ

۵۔ درود شریف اول و آخر۔۔۔۔۔۔اکیس اکیس مرتبہ۔

## طرفین میں صلح کے لیے

اگر دو دوستوں یا عزیزوں میں کسی غلط فہمی کی وجہ سے ان بن ہو گئی ہو اور دوستی دشمنی میں بدل گئی ہو تو ایسے میں ان کے درمیان صلح کروانے کے لئے ذیل کا عمل مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لیے شیرینی لے کر اس پر سات مرتبہ سورۂ رحمٰن اول وآخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ اور اسم حسنٰی یاذوالجلال والاکرام اکیس مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور کسی نہ کسی طرح دونوں کو کھلا دیں۔ دم کرتے وقت یہ الفاظ کہیں حب فلاں بن فلاں الحب فلاں بن فلاں (یہاں دونوں کا نام بمعہ والدہ کے نام لے) انشاءاللہ اس عمل کی بدولت دونوں کے درمیان شکر رنجش ختم ہو جائے گی اور وہ خود بخود صلح پر آمادہ ہو جائیں گے۔

## دشمن کے شر سے حفاظت

جو شخص اپنے دشمنوں کے ہاتھوں ذلیل وخوار ہو رہا ہو اور اس کے دشمن ہر وقت اس کے جان ومال کے نقصان کے درپے ہوں اور وہ ان دشمنوں سے مقابلہ کی سکت نہ رکھتا ہو تو ایسی میں بزرگان سلف نے اس عمل کو نافع اور مفید قرار دیا ہے۔ اس مقصد کے لیے ہر نماز کے بعد سورۂ رحمٰن ایک مرتبہ بمعہ اول وآخر درود پاک تین تین مرتبہ پڑھے اور اللہ تعالیٰ کے حضور طالب امداد ہو اور دعا مانگے۔ انشاءاللہ چالیس یوم کے بلاناغہ عمل سے دن بدن اس کے دشمن مقہور ہوتے جائیں گے اور غضب الٰہی کے نتیجہ میں معدوم ہو جائیں گے اور عامل ان کے شر سے زندگی بھر کے لیے محفوظ ومامون ہو جائے گا۔ یاد رہے کہ یہ عمل ناجائز نہ کیا جائے وگرنہ خود ذمہ دار ہوگا۔ درود پاک یہ ہے۔

یَا مُذِل کل جَبارَ عَنید صَلِ عَلٰی سَیدنَا وَمَولنَا مُحَمدٍ وَآلِہ وَاَصحَابِہ وَبَارِک وَسَلِّم اللّٰھم اقطِر بِھا اَعدَائنَا وَالزامھم وَعجلَ الیھِمَ مَاتَصنَدوفی بہ فِی اَموَالھِمُ وَعِزتَھم وَامَالھِم وَاَنفسَھم۔

## قیدی کی رہائی کا عمل

اگر کوئی بے گناہ قید ہو گیا ہو یا اغواء کر کے اسے قید میں ڈال دیا گیا ہو بظاہر رہائی کی کوئی صورت نظر نہ آتی ہو تو ذیل کا عمل بے حد کارآمد ہے۔



اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء قبلہ رخ بیٹھ کر پہلے اکیس مرتبہ درود پاک حضور رسول کریم ﷺ پر بھیجے پھر ایک سو اکیس مرتبہ سورہ رحمٰن کی آیات مبارکہ فبای آلاء ربکماتکذبن پڑھے اس کے بعد پھر درود شریف اکیس مرتبہ پڑھ کر یہ دعا مانگے اَللّٰھُمَ یا رَبُ مَوسٰی وَرَبُ اِسحٰق وَیعقُوبَ وَجبرائیل وَرَبُ میکائیل وَرَبُ اسرِفیل وَرَبُ عزرَائیلِ وَاَنتَ یَارَبَ مُنزَلِ المَصحِف وَمنزَالتَورَاۃِوَمنزلَ الاِنجِیلَ وَمنزل الزّبور ومنزل القران ارنی فی مَنَامی ھٰذہ الیلتہ من امری کذلک ما انت بہ اَحکم۔ اور قیدی کے حق میں دعا مانگے انشاءاللہ اس کی رہائی کی سبیل نکل آئے گی قیدی خود یہ عمل کرے تو پہلے دن ہی اس کی رہائی کا سبب پیدا ہو جائے گا یہ عمل تا رہائی قیدی جاری رکھیں۔

## مقدمہ سے خلاصی

اگر کوئی جھوٹے مقدمہ میں پھنس گیا ہو اور اس سے گلوخلاصی کی صورت نظر نہ آتی ہو تو وہ خود یا دوسرا کوئی اس عمل کی مداومت کرے۔ اس عمل کی برکت سے مقدمہ سے گلوخلاصی کی سبیل، اللہ رب العزت پیدا کر دیں گے۔

اس مقصد کے لئے بعد نماز عشاء سورۂ رحمٰن سات مرتبہ اول وآخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ اور آیت مبارکہ فَبِای الا ربکماتکذبن گیارہ مرتبہ پڑھ کر سجدہ میں گر کر اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ چند یوم کے عمل سے انشاءاللہ اس مقدمہ سے خلاصی کا سامان غیب سے نکل آئے گا اور آخرکار گلوخلاصی ہو جائے گی۔

## میدان جنگ میں فتح ونصرت

جو کوئی میدان جنگ میں کفار کے خلاف جہاد میں شریک ہو اور اس بات کا خواہاں ہو کہ میدان جنگ میں کفار پر فتح نصیب ہو تو اس کے لیے ذیل کا عمل کارگر ہے۔

اس مقصد کے لئے باوضو حالت میں تین سو تیرہ مرتبہ سورۂ رحمٰن کی آیت فبای الا
ربکما تکذبن معہ درود شریف سات سات بار اول وآخر مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور کامیا
ونصرت کی دعا مانگے انشاءاللہ اس عمل کی بدولت میدان جنگ میں کامیابی وکامرانی نصیب
ہوگی اور کفار کو شدید شکست کا سامنا کرنا پڑے گا۔

## وبا سے بچاؤ کا عمل

اگر کسی کے علاقے میں کوئی وبائی مرض پھیل گیا ہو اور اس سے متاثر ہونے کا شدی
خطرہ ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ہر جمعرات کو بعد از نماز عشاء سورۂ رحمٰن کی آیت مبارکہ فبای
الاء ربکما تکذبن چودہ سو مرتبہ اول وآخر درود شریف ذیل ایک سو گیارہ مرتبہ پڑھے
اس کے بعد اللہ تعالیٰ کے حضور دعا مانگے۔ انشاءاللہ تعالیٰ تین جمعرات کے بلاناغہ عمل سے
وہ اور اس کے گھر والے اس وبا سے مکمل حفاظت الٰہی میں رہیں گے۔ درود پاک یہ ہے۔

اَللّٰھم صلی علیٰ سیدنا وعلیٰ آل سیدنا محمد بعدو کل دائہ

## دشمن کو پریشانی میں مبتلا کرنا

اپنے دشمن کے ہاتھوں تنگ آئے ہوئے شخص کے لئے ذیل کا عمل راہ نجات ہے۔

اس مقصد کے لئے پانچ روز تک مسلسل روزہ رکھے اور ہر روز بعد از نماز مغرب سورۂ رحمٰن ستر
مرتبہ اول وآخر درود شریف تنجینا سات سات مرتبہ پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔ بفضل
باری تعالیٰ دشمن مقہور ومغلوب ہوگا اور اپنی ہی پریشانی میں غرق ہو کر پیچھا چھوڑ دے گا۔
ناجائز طور پر عمل نہ کرے ورنہ خود اس کے عذاب کا ذمہ دار ہوگا۔ یہ عمل گیارہ روز تک مسلسل
جاری رکھے۔



## زبان بندی کا عمل

دشمن کی زبان بندی کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے ذیل کا نقش بنا کر اپنے بازو پر باندھے۔ بازو پر باندھنے سے
پہلے اس پر سورۂ رحمٰن سات مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ انشاءاللہ دشمن کی زبان بندی ہو جائے
گی۔ نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام |
| یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام |
| یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام |
| یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام |
| یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام |
| یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام | یا ذوالجلال والاکرام |

زبان بند بحرمت ایں اسم حسنیٰ فلاں بن فلاں

فلاں ابن فلاں کی جگہ دشمن اور اس کی ماں کا نام لکھے۔

## حاسدین سے بچاؤ

جس شخص کے حاسدین بہت زیادہ ہوں اور ان کے حسد کی وجہ سے اس شخص کو بہت
زیادہ ضعف پہنچتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل اکسیر اعظم ہے۔

اس مقصد کے لئے صبح کو فجر کی نماز کی سنتوں اور فرضوں کے درمیان سورۂ رحمٰن ایک
بار اول وآخر درود تنجینا گیارہ گیارہ بار پڑھے۔ پھر فجر کے فرض پڑھ کر اول وآخر درود تنجینا
گیارہ گیارہ بار پڑھے۔ اس کے بعد سورۂ فلق سات بار پڑھ کر حاسدین کا تصور کر کے ان
پر پھونک لگائے۔ پھونک لگاتے وقت یہ الفاظ کہے۔

حَسَدِ حَاسِدِیْنَ رَفَعْ شَوَدْ رَفَعْ شَوَدْ رَفَعْ شَوَدْ بِحُرْمَتِ ایں سورۃ مبارکہ ہر بار سورۂ رحمٰن اور سورۂ فلق تین بار پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ انشاء اللہ سات یوم کے عمل سے ہمیشہ کے لیے حاسدین کے حسد سے مکمل نجات ہو جائے گی اور جان چھوٹ جائے گی اور آئندہ کوئی بھی تکلیف نہیں آئے گی۔

## دافع شر دشمن

جس کسی کا دشمن حد سے زیادہ شرارت پسند، اذیت دہ اور انتہائی تنگ کرنے والا ہو تو اس کے شر سے نجات کے لئے ذیل کا عمل ہے۔

اس مقصد کے لئے نصف شب کو اٹھ کر تازہ غسل کے ساتھ دو رکعت نماز نفل اس طرح ادا کرے کہ ہر رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۂ رحمٰن پڑھ کر سلام پھیرے اور اس کے بعد اسی جگہ بیٹھ کر سورۂ رحمٰن کی آیت كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ وَيَبْقَى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلَالِ وَالْإِكْرَامِ (سورۂ رحمٰن ۵۵، آیت ۲۶ سے ۲۷) کا ورد سات سو سات مرتبہ کرے۔ اس دوران دشمن کا تصور رکھے۔ پھر اپنے دشمن کے اوپر پھونک یہ کہہ کر لگائے ''الٰہی تجھے سمجھے اور تو میرا پیچھا چھوڑ کر اپنی دنیا میں غرق ہو جا'' اس کے بعد اللہ کے حضور دعا مانگے۔ انشاء اللہ دشمن اس عمل کی بدولت اپنی ہی مشکل میں گرفتار ہو کر پیچھا چھوڑ دے گا۔ یہ عمل اکیس یوم تک جاری رکھیں۔

## چوری سے حفاظت

جس شخص کو چوروں کی طرف سے گھر بار کے لٹنے کا خوف لاحق ہو تو اس کے لیے لازم ہے کہ وہ بعد از نماز فجر اور نماز عشاء ذیل کا عمل کر کے سویا کرے۔ انشاء اللہ اس عمل کی بدولت اس کا گھر اور کاروباری جگہ چوری چکاری سے محفوظ رہیں گے۔

اس مقصد کے لئے سورہ رحمٰن ایک مرتبہ اور اسم حسنیٰ یاذوالجلال والاکرام حفظ



بحق یارحمن یارحیم یاذوالجلال والاکرام اکتالیس مرتبہ اول وآخر درود تنجینا سات مرتبہ پڑھ کر گھر اور دکان میں چاروں طرف پھونک لگادے اور اللہ کے حضور دعا بھی مانگے۔

## ظالم سے بدلہ لینا

امام جعفر صادق کا یہ عمل عطیہ ہے۔

اس مقصد کے لئے بعد از نماز عشاء قبلہ رخ بیٹھ کر اول وآخر درود شریف گیارہ مرتبہ اور سورۂ رحمٰن اکٹھ مرتبہ اور دعا یَا نَاصِرُ الْمَظْلُوْمِ اَبْلِغِيْ عَلَيْهِ اَنْ كَانَ فُلَانُ بْنُ فُلَانٍ (یہاں ظالم کا نام لے) وَبَغَى عَلَى فَابْتَلَهُ بِفَقْرِهِ تَجَبُّرِهِ وَبَلَاءِ تَسْتُرِهِ گیارہ مرتبہ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ انشاء اللہ چند یوم کے مسلسل عمل سے وہ ظالم کسی نہ کسی شدید مرض میں مبتلا ہو جائے گا اور اس کے ظلم سے نجات مل جائے گی۔

## دشمن کے لئے بددعا

اگر کسی کا دشمن از حد تنگ کرتا ہو اور وہ اپنے فعل سے کسی صورت باز نہ آتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل اکسیر اعظم ہے۔ مگر یاد رہے کہ ناجائز کسی کے لئے بددعا نہ مانگے ورنہ خود ذمہ دار ہوگا اور مستوجب عذاب الٰہی ہوگا۔

اس مقصد کے لیے بعد از نماز عشاء سورۂ رحمٰن کی آیت يُعْرَفُ الْمُجْرِمُوْنَ (سورۃ رحمٰن ۵۵، آیت ۴۱) سے لے کر وَالْاَقْدَامِ تک اکتالیس مرتبہ دعا پڑھے۔ انشاء اللہ چند یوم کے عمل سے نظارہ قدرت خود ملاحظہ فرمائے گا۔

## جب چوری کا کھٹکا ہو

جب کسی کو کہیں جاتے ہوئے چوری چکاری کا کھٹکا ہو اور وہ اس سے اپنے گھر کی حفاظت چاہتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے سورۂ رحمٰن تین مرتبہ اور دعائے ذیل تین مرتبہ پڑھ کر قفل اور زنجیر پھر پھونک لگادیں۔ انشاءاللہ اس عمل سے گھر محفوظ و مامون رہے گا۔ دعا یہ ہے۔

اَللّٰہَ اَوِ ادْعُو الرَّحْمٰنَ اَیًّامَّاتَدْعُوا فَلَہُ الْاَسْمَآءُ الْحُسْنٰی لَاتَجْھَرْ بِصَلَاتِکَ وَلَاتُخَافِتْ بِھَا وَابْتَغِ بَیْنَ ذَالِکَ سَبِیْلًا قُلِ الْحَمْدُلِلّٰہِ الَّذِیْ لَمْ یَتَّخِذْوَلَدًا وَّلَمْ یَکُنْ لَّہٗ شَرِیْکٌ فِی الْمُلْکِ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ وَلِیٌّ مِّنَ الذُّلِّ وَکَبِّرْہُ تَکْبِیْرًا۔

## موذی کیڑے مکوڑوں سے حفاظت

موذی کیڑے مکوڑوں سے حفاظت کے لیے ذیل کا عمل نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے سورۂ رحمٰن کو دو سفید کاغذوں پر باوضو حالت میں زعفران و گلاب سے لکھیں اور ان پر سورۂ رحمٰن گیارہ گیارہ مرتبہ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔ ان میں سے ایک نقش کو گتے پر چسپاں کر کے خوشبو لگا کر مغربی دیوار پر لٹکا دیں او ردوسرے نقش کو پانی میں گھول کر اس کا پانی گھر کے چاروں کونوں میں اچھی طرح چھڑک دیں۔ انشاءاللہ اس گھر سے کیڑے مکوڑے بھاگ جائیں گے اور دوبارہ نہیں آئیں گے۔

## دشمن کے شر سے بچاؤ

دشمن کے شر سے بچنے کے لیے ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے رات کو نصف شب کے وقت اٹھ کر باوضو حالت میں دو رکعت نماز نفل اس طرح سے پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ رحمٰن اس طرح پڑھے کہ جب آیت کُلُّ مَنْ عَلَیْھَافَانٍ وَّیَبْقٰی وَجْہُ رَبِّکَ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ (سورۂ رحمٰن ۵۵، آیت ۲۶ سے ۲۷) کی تکرار اکتالیس مرتبہ کرے اور اس طرح نماز ختم کر کے اوّل و آخر درود شریف اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی وسلم یارب القائرین و اعداءِ گیارہ



گیارہ مرتبہ پڑھ کر اسی آیت مبارکہ کا ذکر کثرت سے کرتا رہے۔ جب فجر کی اذان ہو جائے تو ایک مرتبہ سورۂ رحمٰن پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ پھر دشمن کا تصور کر کے اس پر پھونک اس خیال کے تحت لگائے کہ میرا دشمن اس آیت مبارکہ کی طفیل ذلیل و خوار ہو رہا ہے اور اس پر میرا عظمت و جلال والا رب اپنی گرفت تیز کر رہا ہے۔ تین مرتبہ اس کے دل پر پھونک لگائے۔ انشاءاللہ اس عمل کی بدولت بہت جلد دشمن اپنی ہی ابتلا میں گرفتار ہو کر پیچھا چھوڑ دے گا اور اس کے شر سے نجات مل جائے گی۔ یہ عمل چالیس روز تک جاری رکھیں۔ یاد رہے کہ ناجائز بالکل نہ کریں ورنہ مستوجب عذاب الٰہی ہوں گے۔

## ظالم کو ظلم سے روکنا

اگر کوئی بے انتہا ظالم ہو اور اس کے ظلم و ستم سے ہر کوئی نالاں و پریشان ہو تو اس ظلم کے خاتمے کے لیے ذیل کا عمل مجرب اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے نصف شب کو اٹھ کر دو رکعت نماز نفل بہ نیت نجات ظلم ظالمان اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ اخلاص تین مرتبہ، سورۂ رحمٰن ایک مرتبہ پڑھے۔ پھر بعد از فراغت نماز سجدے میں جا کر گڑ گڑا کر یہ آیت ایک سو ایک مرتبہ پڑھے۔ بعد میں سر اٹھا کر اس آیت کا ورد ایک ہزار ایک سو گیارہ پڑھ کر اللہ کے حضور میں عاجزی و انکساری دعا مانگے دوران ورد اس ظالم کا تصور آنکھوں کے سامنے رکھے اور یہ خیال کرے کہ یہ آیت گولی کی طرح اس کے سینے پر لگ رہی ہے۔ انشاءاللہ اس عمل سے وہ ظالم اپنے ظلم سے ہمیشہ کے لئے اس عمل سے باز آجائے گا۔ یہ عمل تین بار کرنا ضروری ہے۔ آیت یہ ہے۔

ھٰذِہٖ جَھَنَّمُ الَّتِیْ یُکَذِّبُ بِھَا الْمُجْرِمُوْنَ یَطُوْفُوْنَ بَیْنَھَا وَبَیْنَ حَمِیْمٍ اٰنٍ۔

(سورۂ رحمٰن ۵۵، آیت ۴۳ سے ۴۴)

## عمل بد ختم کرنا

اگر کسی فرد کو اس کے کسی دوست یا دشمن نے تعویزات سفلی کر کے پلا دیئے ہوں اور اس کو شدید بیماری لاحق ہو گئی ہو اور کسی بھی دوا سے آرام نہ آتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید اور نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے مٹی کا ایک گھڑا لے کر اس کو دریا یا نہر کے صاف پانی سے بھر لیں اور اس پانی پر اول وآخر درود تنجینا اکتالیس اکتالیس مرتبہ، ایک سو ایک ایک مرتبہ معوذتین، سورۃ رحمٰن تین مرتبہ اور آیت مبارکہ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ایک ہزار مرتبہ پڑھ کر دم کریں اور اس مٹکے کا پانی چوبیس گھنٹوں میں مسحور کو پلا دیں۔ ہر روز تازہ پانی لا کر اس عمل کو سات دن تک دھرائیں۔ انشاء اللہ اس عمل سے تعویذات کا اثر بالکل ختم ہو جائے گا اور مریض مکمل صحت یاب ہو جائے گا اور آئندہ کے لیے اس سے محفوظ و مامون ہو جائے گا۔

## عداوت پیدا کرنا

آخر ماہ میں سنیچر یا منگل کے دن دوپہر کے وقت قبرستان میں جا کر دو پرانی قبروں کے درمیان بیٹھے اور منہ میں نیم کی پتی رکھ کر گیارہ سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھے۔ بعد اس کے دعا مانگے کہ فلاں بن فلاں اور فلاں بن فلاں کے درمیان عداوت پیدا ہو۔

## جدائی کے لیے

سنیچر یا منگل کے دن دوپہر کے وقت دو پرانی قبروں کے درمیان بیٹھ کر پانچ سو مرتبہ تبت یدا اور اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھے اور دعا کرے کہ فلاں بن فلاں اور فلاں بن فلاں کے درمیان جدائی سخت ہو جائے گی۔



## دو شخص میں جدائی ڈالنا

سنیچر یا منگل کے دن نیم کے سبز پتوں کے عرق سے اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم کے اعداد لکھے اور آیت کریمہ پڑھ کر پرانی قبر میں ڈال دے یا کچی اینٹ پر لکھ کر اس کو ایسے کنویں میں ڈالے جس کا پانی دونوں پیتے ہوں۔ نیچے دونوں کا نام اور والد کے نام بھی لکھے۔

## دشمن سے حفاظت

فجر کی نماز ادا کرنے کے بعد یا رات کو سونے سے پہلے اول وآخر گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ ایک سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم کے بعد ایک سو مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر سینہ پر پھونک ماریں۔ انشاء اللہ حاسد اور دشمنوں کے شر سے محفوظ رہیں گے۔ یہ عمل ضرورت کے بغیر پڑھنے کی اجازت نہیں ہے۔ صرف ایسی صورت میں اس بات کی تصدیق ہو جائے کہ کوئی شخص دشمنی کر رہا ہے۔

## دشمن مطیع ہو

دشمن کو مطیع کرنا ہو تو دشمن کا تصور کر کے ۱۸ بار اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھ لیا کرے۔ کامیابی ہوگی۔

## دشمنوں سے نجات

اگر کوئی شخص دشمنوں سے خائف ہو اور دشمنوں کے درمیان پھنس گیا ہو اور مارے جانے کا ڈر ہو تو ایک مٹھی پاک مٹی پر اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم سات مرتبہ پڑھ کر اس پر دم کرے اور ان کی طرف ہوا میں اڑا دے تو بحکم خدا کوئی ضرر اس کو نہ پہنچے گا اور ان سے نجات پائے گا۔

دشمنوں اور بدخواہوں کی زبان بندی کے لیے بعد ہر نماز کے دس بار اعوذ باللہ من

الشیطن الرجیم پڑھ لیا کرے۔

## دشمنوں پر قہر

اگر کسی شخص کے دشمن زیادہ ہوں تو وہ ہر صبح ستر مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھا کرے تو دشمن کے شر سے محفوظ رہے اور دشمن پر قہر نازل ہوگا۔

## دشمن مطیع ہوں

ستر روز تک ہر روز سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھنے دشمن مطیع ہوں گے۔

## دشمن کی نظر سے پوشیدہ

ستر مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھنے سے دشمنوں کی نظروں سے پوشیدہ ہو جائے گا۔

## دشمن کے شر سے محفوظ

دس روز تک ایک ہزار مرتبہ روزانہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھنے سے دشمنوں کے شر سے محفوظ رہے گا۔

## حاسدوں پر قہر

ہر روز ستر مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھنے سے حاسدوں پر قہر نازل ہوگا۔

## مخالف فرمانبردار ہوں

اگر کوئی شخص ہمیشہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھا کرے تو اس کے مخالفین مطیع وفرمانبردار ہو جائیں گے۔



## دشمن بدی نہ کر سکے

اگر کوئی شخص ایک ہزار ساٹھ مرتبہ پانی پر اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھ کر دم کرے اور وہ پانی اپنے دشمن کو پلائے تو خدا کی قدرت سے دشمن کوئی بدی نہ کر سکے گا۔

## دشمن مقہور ہو

بدھ کے روز ۳۳۳ مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھ کر مٹی پر دم کرے اور وہ اپنے دشمن پر ڈال دے تو دشمن مقہور ہو جائے گا۔

## دشمن سے محفوظ

اگر کسی کو دشمنوں میں جانے کی ضرورت پڑ جائے تو تین بار اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھ کر اپنے اوپر دم کر کے جائے تو کوئی نقصان نہ ہوگا۔

## دشمن نابود ہوں

اگر کوئی شخص پندرہ روز پہلی ساعت میں چھیالس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھ کر جس کسی سے بات کرے گا وہ دوست ہو جائے گا اگرچہ دشمن ہو۔

## فتح کے لئے

جو کوئی کفار کے مقابلے میں جنگ لڑ رہا ہو، کفار کی شکست کے لئے بے جگری سے لڑ رہا ہوا سے چاہیے کہ جنگ میں کامیابی کے لئے جب بھی موقع ملے بکثرت اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھے اور اس کا ورد کرتا رہے۔ بفضل باری تعالیٰ دشمن اسے کوئی نقصان نہ پہنچا سکے گا۔ وہ میدان جنگ میں محفوظ رہے گا۔ اللہ تعالیٰ اسے اپنی حفظ وامان میں رکھے گا اور جنگ میں کامیابی سے نوازے گا۔ کامیابی وکامرانی اس کے قدم چومے گی اور وہ فاتح کی حیثیت سے

واپس آئے گا۔میدان جنگ میں کامیابی حاصل کرنے کے لئے آزمودہ عمل ہے۔

## دشمن پر فتح

اگر کسی کو دشمن کی طرف سے نقصان پہنچنے کا ڈر ہو اور دشمن کسی بھی طرح صلح کی طرف مائل نہ ہوتا ہو اور ہر وقت نقصان پہنچانے کے منصوبے بناتا رہتا ہو جس کی وجہ سے خطرہ ہو کہ دشمن کہیں اوچھے ہتھکنڈے استعمال نہ کرے تو ایسی صورت میں ہر روز نماز عشاء کے بعد ایک سو پچیس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے۔

انشاء اللہ تعالیٰ دشمن پر بہت جلد اثر ہوگا وہ مغلوب اور زیر ہو جائے گا بلکہ راہ راست پر آجائے گا کسی قسم کا نقصان پہنچانے کی جرأت وہمت نہ کرے گا۔

## دشمن مہربان ہو

اگر کوئی شخص جمعہ کی پہلی ساعت میں ۴۷ مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھ کر جس کے ساتھ بھی بات کرے وہ اس سے محبت کرے گا خواہ وہ جانی دشمن ہی کیوں نہ ہو۔

## عداوت کے لیے

دو برے اشخاص میں دشمنی ڈالنے کی نیت سے دس روز تک ہر روز پانچ سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھے تو ان میں عداوت پیدا ہوگی اور یہ بھی کہے فلاں بن فلاں اور فلاں بن فلاں میں جدائی وعداوت پیدا ہو۔

## زبان بندی

دس روز تک ہر روز دس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھنے سے مخالفین کی زبان بندی ہو جائے گی۔



## دشمن برباد ہو

دشمن کی بربادی کے لئے ہر روز بیس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھنے سے دشمن کا گھر خراب ہوگا۔دشمن اور دشمن کی ماں کا نام ضرور لے۔

## ظالم ذلیل وخوار ہو

ظالموں کی ذلت وخواری کے لیے ہر روز صبح سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم کے پڑھنے سے دشمن ذلیل وخوار ہوں گے۔

## دشمن دفع ہو

دشمنوں کے دفع ہونے کے لیے ہر روز پچیس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھنے سے وہ دشمن ہو جائیں گے۔

## مخالف کا خوف دور ہو

ہر روز پچیس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم کے پڑھنے سے مخالفین کا خوف وہراس دل سے دور ہوگا۔

## دشمن بیمار ہو

دشمن کو ہلاک کرنے یا بیمار ڈالنے کے لئے کھڑے رہ کر ایک خط کھینچے اور اس خط پر ایک سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم اس دشمن کے نام سے پڑھے تو وہ ضرور بیمار ہوگا۔

## دشمن مقہور ہوں

اگر کوئی شخص دشمن کے مقہور ہونے کے لیے پانچ روز تک ہر روز ایک سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم پڑھے گا تو دشمن مقہور ہوں گے۔

## دشمن ذلیل وخوار ہوگا

اگر کوئی اپنے دشمن کو ذلیل وخوار کرنا چاہتا ہو تو چھ روز تک ہر روز ایک سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھے اس کے دشمن ذلیل وخوار ہوں گے۔

## دشمن کے ضرر سے نجات

دشمنوں کے شر وضرر سے نجات کے لیے دس روز تک ستر مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھنے سے دشمن کے شر سے نجات ملے گی۔

## دشمن کو گھر سے نکالنا

دشمن کو گھر سے نکالنے کے لیے تیس روز تک ہر روز تیس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم کے پڑھنے سے دشمن گھر سے نکالا جائے گا۔

## مخالفت ختم ہو

مخالفت کے دور ہونے کی نیت سے تیس روز تک ہر روز پچیس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم کے پڑھنے سے مخالفت دور ہوگی۔

## شجاعت وبہادری

شجاعت وبہادری کی زیادتی کی نیت سے بیس روز تک ہر روز پچاس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم کے پڑھنے سے شجاعت میں اضافہ ہوگا۔

## خوف کا خاتمہ

ہر روز پچاس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھنے سے دل سے ہر قسم کا خوف ختم ہو جاتا ہے۔



## فتح کے لیے

فتح یابی کے لیے پانچ روز تک ہر روز چار سو مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھنے سے فتح یابی حاصل ہوگی۔

## مخالف زیر ہوں

ہر صبح ستر مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھنے سے مخالفین زیر ہوں گے۔

## گھریلو جھگڑے

اگر کسی کے گھر میں ہر وقت جھگڑا رہتا ہو اور سخت تناؤ کی کیفیت ہو تو اسے چاہیے کہ وہ ہر نماز کے بعد اول گیارہ مرتبہ درود پاک پڑھے پھر اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم سو بار پڑھے۔ پھر گیارہ مرتبہ درود پاک کا ورد کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ گھر میں امن، چین اور سکون کا دور دورہ ہو جائے گا۔ کبھی بھی لڑائی جھگڑے کی نوبت نہیں پیدا ہوگی۔

## خوف کا خاتمہ

جس کو دشمنوں کا خوف ہو وہ ہر روز ستائیس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھے۔ دشمن کا خوف ختم ہو جائے گا۔

## دشمن پر فتح پانا

اگر کسی کو دشمن کی طرف سے نقصان پہنچنے کا ڈر ہو اور دشمن کسی بھی طرح صلح کی طرف مائل نہ ہوتا ہو۔ ہر وقت نقصان پہنچانے کے منصوبے بناتا رہتا ہو تو ایسی صورت میں ہر روز نماز عشاء سے ... پانچ سو پچیس مرتبہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے دعا

مانگے۔

انشاءاللہ تعالیٰ دشمن پر بہت جلد اثر ہوگا وہ مغلوب اور زیر ہو جائے گا بلکہ راہ راست پر آجائے گا کسی قسم کا نقصان پہنچانے کی جرأت وہمت نہ کرے گا۔

## دشمن سے صلح کرنا

اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم ہزار بار پڑھنے سے اللہ تعالیٰ ایسے اسباب پیدا فرمادے گا کہ دشمن صلح کی طرف مائل ہوگا اور نقصان پہنچانے سے باز رہے گا۔ دشمن کو زیر کرنے کے لیے اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم کا یہ وظیفہ اکسیر کا حکم رکھتا ہے۔

## دشمن پر غلبہ

جو شخص دشمن پر غلبہ چاہتا ہے یا دشمن کے شر سے محفوظ رہنا چاہتا ہے تو مغرب کے بعد ۷۸۶ بار بسم اللہ شریف پڑھ کر دو رکعت نماز نفل ادا کرے۔ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد قل یا ایھا الکفرون اور دوسری میں سورۂ فلق پڑھے۔ بعد سلام کہے۔

یا اللہ مجھ کو میرے دشمن سے محفوظ رکھ

اس کو سو مرتبہ دہرائے اور اسی کو لکھ کر اپنے پاس رکھ لے تو وہ شخص کچھ نہ کر سکے گا۔

## دشمن کے شر سے بچاؤ

اگر کسی کا دشمن شریر اور کمینہ ہو نقصان پہنچانے کے درپے ہو اور نقصان پہنچانے کا کوئی بھی موقع ہاتھ سے جانے نہ دیتا ہو تو ایسے دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم مندرجہ ذیل طریقہ کے مطابق پڑھنے سے اللہ تعالیٰ اپنی حفظ وامان میں رکھتا ہے دشمن کی تدابیر ناکام ہو جاتی ہیں۔ دشمن منہ کی کھاتا ہے اور اسے ہر بار ناکامی ہوتی ہے۔

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ وہ امن اور عافیت سے رہے۔ دشمن کی طرف سے خطرہ ٹلا رہے تو وہ ہر روز نماز کے بعد اس طرح سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے کہ نماز فجر کے بعد اکتالیس



مرتبہ نماز ظہر کے بعد اکیس مرتبہ، نماز عصر کے بعد گیارہ مرتبہ، نماز مغرب کے بعد سات مرتبہ اور نماز عشاء کے بعد تین مرتبہ پڑھ کر اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور ہر مرتبہ پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے کہ اللہ تعالیٰ اسے دشمن کے شر سے محفوظ رکھے اور اپنی حفظ وامان میں رکھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ سورۂ فاتحہ کی برکت سے اس کی دعا قبول ہوگی اور دشمن کسی قسم کا نقصان پہنچانے کی جرأت نہ کرے گا۔

## ظالم کے شر سے نجات

اگر کسی کو ظالم حاکم کے شر سے نقصان پہنچنے کا خطرہ ہو۔ ہر وقت ظالم حاکم کا خوف سر پر سوار رہتا ہو اور ظالم حاکم کے پاس جانے میں خطرہ محسوس ہوتا اور اگر ایسے حاکم کے پاس جانا بے حد ضروری ہو تو وہ باوضو حالت میں ۱۰۰۰ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے اور اپنے اوپر دم کرے پھر حاکم کے پاس جائے۔

انشاءاللہ تعالیٰ حاکم مہربانی سے پیش آئے گا کسی قسم کا نقصان نہ پہنچائے گا۔ ہر طرح کی برائی سے محفوظ رہے گا۔ اللہ تعالیٰ اپنی حفظ وامان میں رکھے گا۔ ہر قسم کا خوف اس کے دل سے جاتا رہے گا۔

## ظالم کے شر سے بچاؤ

ایسا ظالم حاکم جس کے سامنے جاتے ہوئے لوگ ڈرتے ہوں اور اس سے خطرہ محسوس کرتے ہوں کہ کہیں کوئی نقصان نہ پہنچائے ایسے ظالم وجابر حاکم کے پاس کسی کام کی غرض سے جانے سے پیشتر باوضو حالت میں گیارہ سو مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اپنے اوپر دم کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ جب حاکم کے سامنے جائے گا تو وہ کمال مہربانی سے پیش آئے گا اور کسی قسم کا نقصان پہنچانے کی جرأت نہ کرے گا۔

## دشمن کو شکست دینا

دشمن کو شکست دینے کے لیے ذیل کا عمل بے حد نافع ہے۔

اس مقصد کے لئے دن کے دو بجے باوضو ہو کر قبلہ رخ بیٹھ کر اول و آخر درود پاک گیارہ گیارہ مرتبہ اور ۹۰۰ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پھر درمیان میں دس مرتبہ یا قاہر پڑھ کر زمین پر ہاتھ تین مرتبہ اس طرح مارے کہ ذہن میں تصور یہ ہو کہ میں اپنے دشمن کو مار رہا ہوں۔ آخری دہائی پر زمین پر بہت زور سے ہاتھ مارے اور زمین کی اس جگہ کو ہاتھ سے اچھی طرح مسلے اور تصور یہ کرے کہ میں اپنے دشمن کو مسل رہا ہوں۔ یہ عمل ایک سو گیارہ مرتبہ کرنا ہے۔ ناجائز کام کے لیے کرنے کی صورت میں خود ذمہ دار ہو گا اور مستوجب عذاب الٰہی ہو گا۔

## دشمن کو زیر کرنا

جس شخص کا دشمن با اثر ہو اور کسی بھی طرح امن و سکون نہ لیتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد مفید ہے۔

اس مقصد کے لیے کوئی سا وقت مقرر کر کے گیارہ روز تک اس عمل کو کرے۔ باوضو حالت میں قبلہ رخ بیٹھ کر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم تین سو تیرہ مرتبہ اوّل و آخر درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر دشمن کا تصور سامنے لا کر اس پر پھونک ماریں اور یہ خیال کریں کہ اس عمل کی بدولت اللہ تعالیٰ میرے دشمن کو زیر کر رہے ہیں اور میری گلو خلاصی فرما رہے ہیں۔ انشاء اللہ مقررہ مدت میں دشمن زیر ہو کر پیچھا چھوڑ دے گا اور اپنی ہی مشکل میں گرفتار ہو جائے گا۔

## دشمن کے شر سے بچاؤ

اگر کسی کا دشمن شریر اور کمینہ ہو نقصان پہنچانے کے در پے ہو اور نقصان پہنچانے کا کوئی بھی موقع ہاتھ سے جانے نہ دیتا ہو تو ایسے دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لیے بسم اللہ



الرحمٰن الرحیم مندرجہ ذیل طریقہ کے مطابق پڑھنے سے اللہ تعالیٰ اپنی حفظ و امان میں رکھتا ہے دشمن کی تدابیر ناکام ہو جاتی ہیں۔ دشمن منہ کی کھاتا ہے اور اسے ہر بار ناکامی ہوتی ہے۔

جو کوئی یہ چاہتا ہو کہ وہ امن اور عافیت سے رہے۔ دشمن کی طرف سے خطرہ ٹلا رہے تو وہ ہر روز ہر نماز کے بعد اس طرح بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے کہ نماز فجر کے بعد اکتالیس مرتبہ نماز ظہر کے بعد اکیس مرتبہ، نماز عصر کے بعد گیارہ مرتبہ، نماز مغرب کے بعد سات مرتبہ اور نماز عشاء کے بعد تین مرتبہ پڑھ کر اول و آخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے اور ہر مرتبہ پڑھنے کے بعد اللہ تعالیٰ سے دعا مانگے کہ اللہ تعالیٰ اسے دشمن کے شر سے محفوظ رکھے اور اپنی حفظ و امان میں رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ سورۂ فاتحہ کی برکت سے اس کی دعا قبول ہو گی اور دشمن کسی قسم کا نقصان پہنچانے کی جرأت نہ کرے گا۔

## دشمن سے حفاظت

اگر ۶۶۶ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اپنے ہاتھ پر دم کر کے پورے بدن پر پھیر لے تو دشمن سے محفوظ رہے گا۔ دشمنوں کے ہجوم سے بھی گزر جائے تو وہ اسے نہیں دیکھ سکیں گے۔

## دشمن سے حفاظت

شب جمعہ میں بعد نماز عشاء پہلے ۷۸۶ بار بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر اسے ایک کاغذ پر لکھ کر تعویذ بنا کر باندھ لے تو دشمن کے ایذا سے محفوظ رہے گا۔

## ڈر اور خوف کے واسطے

بسم اللہ کا بکثرت پڑھنا خوف اور ڈر کے واسطے نہایت مفید ہے۔

